# عِلاجُ الامراض

پیر و مُرشد خواجہ میر سُلطان شیخ مخدوم اشرف
سید غلام رسول جہانگیر صمدانی کے نام منسوب ہے۔
سرکارانِ سرکار شاہ بدیع الدین قطب زندہ مدار۔
سید حسین شاہ مدنی آلِ رسولؐ کے صدقے میں
اس کتاب کو شرفِ قبولیت عطا ہو۔

مُصنّفہ:
خادم الاطبا، سید ابراہیم ہشتم (پوترا)
محبوب سبحانی غوث صمدانی، شیخ عبدالقادر جیلانیؒ

ماشاء اللہ
لاحول ولا قوۃ الا باللہ
درویش کے کمالات کا
بے داغ آئینہ۔ صدوری واسراری نسخہ جات کا گنجینہ
اکسیری وکیمیاوی اعمال کا خزینہ
الحمد للہ والمنہ کہ دریں زماں فرخندہ کا اور نسخہ
طبی دنیا میں ہلچل مچا دینے والی چودھویں صدی کی مایہ ناز تالیف

# عِلاج الامراض

مرتبہ

خادم العلوم العلماء عبد القادر کھتری۔
قادری برکاتی

ابھی تک طالبانِ مجربات کی تشنگی نہیں بجھی اور برابر هَلْ مِنْ مَّزِيْد کا نعرہ لگایا جا رہا ہے۔ اس لئے ابھی دنیا میں ایک ایسی کتاب کی ضرورت نہایت شدت کے ساتھ محسوس کی جا رہی تھی جو جُملہ مجربات کا خاتمہ کر کے اطباءِ کرام کے مطب کی جملہ ضروریات پوری کر سکے لہٰذا ہم نے اس اہم ترین خدمت کی انجام دہی کا بیڑہ اُٹھایا اور سالہا سال کی مسلسل جد و جہد عرق ریزی اور کاوش کے بعد اس موضوع پہ بہترین کتاب مرتب کر دی جو اس وقت بحمد تعالیٰ ناظرین کے دستِ مبارک کو بوسہ دے رہی ہے۔

ناشر

شیخ میر محبوب سبحانی، غوث صمدانی، سید ابراہیم ہاشم پوترا عبدالقادر جیلانی ۱۲۷، مرچنٹ بلڈنگ پہلا مالا روم نمبر ۵ سارنگ اسٹریٹ بمبئی ۴۰۰۰۰۳

سول ایجنٹ

نیو سلور بک ایجنسی

بھنڈی بازار بمبئی ۴۰۰۰۰۳



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# دیباچہ

یہ ایک مسلّمہ حقیقت ہے کہ علمِ طب کو دُنیا کے عُقلاء حکماء نے علمِ دین کے برابر درجہ دیا ہے بلکہ ایک مشہور عربی مقولہ میں اوّل الذکر کو آخر الذکر پر مقدم کیا ہے۔ اَلْعِلْمُ عِلْمَانِ عِلْمُ الْاَبْدَانِ وَعِلْمُ الْاَدْیَانِ یعنی دنیا بھر کے علوم میں صرف دو ہی علم ہیں جنھیں حقیقی معنوں میں علم کہا جا سکتا ہے۔ ابدان کا علم طب اور ادیان کا۔

علمِ دین اس تقدیم کا فلسفہ معمولی غور سے بھی سمجھ میں آ سکتا ہے۔ کون نہیں جانتا کہ جب تک جسم صحیح اور تندرست نہ ہو انسان دین و دنیا کا کوئی کام نہیں کر سکتا۔ معاش و معاد کے تمام اعمال کا دار و مدار جسمانی صحت پر ہے۔ ایک بیمار جس کے اعضاء کمزور ہوں، اس سے نہ عبادت ہو سکتی ہے نہ کوئی دُنیا کا کام۔ دوسرے الفاظ میں یوں کہئے کہ تندرستی کے بغیر نہ حقوق اللہ ادا کر سکتے ہیں نہ حقوق العباد۔ جب کہ یہ بات پایۂ ثبوت پر پہنچ چکی ہے کہ جسمانی صحت پر تمام کاموں کا انحصار ہے تو علمِ دین پر علمِ طب کو مقدم لکھنا ایک بدیہی امر ہوگا اور اس میں کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائش نہیں کہ طب کی خدمت نوعِ انسانی کی بہترین خدمت ہے اور اس باب میں جتنی محنت و کاوش کی جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ اجرِ عظیم کی مستوجب ہوگی۔

# ادویاتِ غذا

جہاں تک کام چلتا ہو غذا سے — وہاں تک چاہیے بچنا دوا سے
اگر تجھ کو لگے جاڑے میں سردی — تو استعمال کر انڈے کی زردی
جو ہو محسوس معدے میں گرانی — تو پی لے سونف یا ادرک کا پانی
اگر خوں کم بنے، بلغم زیادہ — تو کھا گاجر، چنے، شلغم زیادہ
جو [illegible] میں تو چاہے افاقہ — تو کر لے ایک یا، دو وقت فاقہ
جو [illegible] تو پیچ اس طرح کس لے — ملا کر دودھ میں لیمو کا رس لے
[illegible] کے بل پہ ہے انسان جیتا — اگر ضعفِ جگر ہے کھا پپیتا
[illegible] میں ہو اگر گرمی دہی کھا — اگر آنتوں میں ہو خشکی تو گھی کھا
[illegible] تھکن سے ہوں اگر عضلات ڈھیلے — تو فوراً دودھ گرما گرم پی لے
جو طاقت میں کمی ہوتی ہو محسوس — تو پھر ملتانی مصری کی ڈلی چوس
زیادہ گر دماغی ہو ترا کام — تو کھایا کر ملا کر شہد اور بادام
اگر ہو دل کی کمزوری کا احساس — مُربّہ آملا کھا اور اناناس
اگر گرمی کی ہو شدّت زیادہ — تو کھا گلقند، گھی شربت زیادہ
جو دُکھتا ہو گلا نزلے کے مارے — تو کر نمکین پانی کے غرارے
اگر ہے درد سے دانتوں کے بیکل — تو انگلی سے مسوڑھوں پر نمک مل
ذیابیطس اگر تجھ کو ہے مارے — تو جامن تازہ کھا اور لے نظارے
اے ہندی گر ہو دُنیا سے پریشاں — خدا کی یاد سے کر دل کو شاداں



# نیم حکیم خطرۂ جان

کل ہوا شب کو جو جیراں روڈ پر میرا گذر — اک دُکاں پر اتفاقاً اک طبیب آیا نظر
اس دُکاں کے سامنے اک بورڈ تھا لٹکا ہوا — جس پہ تھا رنگین پیرائے میں یہ لکھا ہوا
شیخِ چمن اور سرزمینِ ہند کی رُوحِ رواں — رہنمائے طبِ یونانی، مسیحائے زماں
ایک بوسیدہ سَنَد تھی دَر پہ لٹکائی ہوئی — جو کسی عطارِ کامل سے تھی لکھوائی ہوئی
سامنے تھے چند ڈبے جن میں کچھ تھیں گولیاں — مدتوں کا ایک بوتل میں تھا عرقِ بادیاں
پاس آیا گر کوئی اُن کو مسیحا جان کر — سو گیا آرام سے دو دن میں چادر تان کر
سینکڑوں بیمار نذرِ موت یوں ہی ہوگئے — اُن کے ہاتھوں زندگی سے ہاتھ کتنے دھو گئے
آج کل یہ ہند میں ہے طبِ یونانی کا حال — موت نے ہر ایک گوشہ میں بچھا رکھا ہے جال
ہر گلی میں ہیں حکیموں کی دُکانیں بے شمار — ایک سو بیمار ہیں تو طبِ یونانی ہزار
ہر در و دیوار پر چسپاں ہیں اُن کے اشتہار — فن کے جو ماہر تھے وہ بھی ہو گئے بے اعتبار
ایک دن وہ تھا کہ یہ طب تھی مسیحائے زماں — ایک دن یہ ہے کہ خود ہی لے رہی ہے ہچکیاں
کیا کرے وہ ہر طرح مجبور ہے لاچار ہے — کیا مسیحائی کرے جب آپ ہی بیمار ہے

اُن حکیموں کا اے ہندی گر یہی عالم رہا
دیکھ لینا گرم بازارِ اجل ہو جائے گا

# صحت مردانہ پر نامراد مرض کا ڈاکہ

الدنیا مزرعۃ الآخرۃ۔ یعنی دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔ لیکن ہمارے ہندوستان میں جب سے صحت و تندرستی کی مشعل کی لمعہ پاش روشنی بے اعتدالیوں کی بے پناہ آندھی کے تند و تیز جھونکوں سے مدھم ہو گئی ہے۔ ہمارے لئے کچھ کرنے دھرنے کی بابت کوئی شمع راہ نہیں، امراض مخصوصہ مردمی کا برقی کوڑا باقی ماندہ لوگوں کے خرمن صحت کو پھونک ڈالنے کے لئے پیہم حملہ کرتا رہتا ہے بلکہ شاذ و نادر لوگوں کی کشت عمل کے سرسبز و شاداب پودے بھی جلا کر خاک سیاہ کر دیتا ہے۔ یہ مختصر خاکہ ہمارے ہندوستان جنت نشان کا ہے تو ایسی صورت میں قعر تنزل سے نکلیں تو کیونکر جب کہ اپنے بدن کا بھی ہوش نہ ہو۔ سوزاک، جریان، آتشک، احتلام، سرعت انزال، ضعف باہ اور مشت زنی ان امراض مخصوصہ کے جنسی سائے جس قدر ہندوستان میں ملیں گے اتنے شاید کہیں بھی نہ ملیں گے۔ اگر یہی حالت رہی تو صحت کا قائم رہنا محال ہے اور ان کے ایسے ہی خیالات پست اور قوت عمل مفقود ہوئی تو اولاد کا خدا ہی حافظ ہے اور گداگری پیشہ کی طرف یہ ہماری بدقسمتی کا نشان ہے اللہ اللہ! یہ ایک ایسے ملک کے مکینوں کی حالت زار کا رونا ہے، جو کبھی سونے کی چڑیا کہلاتا تھا۔ خدا رحم کرے۔ آمین

آئندہ صفحات میں چند عامۃ الوقوع امراض
اور ان کے علاج لکھے جاتے ہیں۔



# قوت مردمی کا زبردست علاج

## جس نے طلاق کا دعویٰ مع خرچہ خارج کرا دیا

شہر خراسان میں ایک شخص بچپن کی غلط کاریوں اور جوانی کی بے اعتدالیوں کی وجہ سے نامرد ہو گیا جس کے نتیجہ میں اس کی بیوی نے عدالت میں طلاق کے لئے دعویٰ دائر کر دیا، لیکن وہ شخص پوشیدہ طور پر قوت مردمی کا یہ حیرت انگیز نسخہ استعمال کرتا رہا۔ جب اس کا ڈاکٹری معائنہ کیا گیا اور وہ مرد کامل پایا گیا تو عدالت نے دعویٰ بمعہ خرچہ خارج کر دیا۔ یہ انمول نسخہ لاکھ اشرفیوں میں بھی سستا ہے جو آپ کی خدمت میں بالکل مفت پیش کیا جا رہا ہے۔

شنگرف رومی ایک تولہ، ہڑتال ورقیہ ایک تولہ، پارہ ایک تولہ، سم الفار ایک تولہ، تیزگندھک ولائتی ایک تولہ۔

اولین چاروں ادویہ کو باہم ملا کر ایک آہنی کڑھائی میں رکھ کر اوپر تیزگندھک ڈال کر کوئلوں کی آگ لگا دیں اس سے جو دھواں نکلے گا اس سے اپنے آپ کو محفوظ رکھیں۔ جب دھواں نکلنا بند ہو جائے تو دوا تیار سمجھیں جو سفید رنگ کی ہوگی، ٹھنڈی ہونے پر اسے کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں اور بقدر ایک چاول مکھن یا ملائی میں ملا کر استعمال کرنے سے پہلے کوئی مرغن لقمہ یا اور چیز کھائیں اس کے بعد دوا کی خوراک کھائیں۔ غذا میں گھی کی زیادتی ہو، ترش اور بادی چیزوں سے پرہیز کریں۔

# جریان

## SPERMATORRBOED

اطبار سیلان منی کو کہتے ہیں، اگر پیشاب سے پہلے یا درمیان یا پیچھے سفید رطوبت سے پیشاب مل کر نکلے اس کو جریان کہتے ہیں۔ قبض وغیرہ کے سبب سے یہ امراض ہوں تو بول وبراز کرتے وقت مذی یا منی کے دو چار قطرے خارج ہو جایا کرتے ہیں۔ مریض خواہ کتنی ہی غذا کھائے اثر نہیں کرتی۔ شہوت جماع ناقص یا باطل ہو جاتی ہے۔ جب مرض زیادہ بڑھ جائے تو مباشرت میں طبعی لذت نہیں رہتی۔ یہ ایسی بیماری ہے کہ آدمی کو گھن کی طرح اندر ہی اندر کھا جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

گو یہ معمولی چیزیں ہیں، مگر مردانہ کمزوری کو بے نظیر تحفے ہیں۔ گوند ببول، گوند سیمبل، گوند گولرا ور چینا گوند ایک یا پانچ تولہ گائے کے گھی میں بھون کر باریک پیس کر شکر ہم وزن ملا کر چھ چھ ماشہ کی پڑیا بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ بوقت صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیا کریں، دو گھنٹہ بعد حسب خواہش دودھ پئیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی خوراک سے پرانے سے پرانا جریان آنا بند ہو جائے گا۔ مادہ کو گاڑھا کرتا ہے، بے حد مقوی باہ ہے۔



# احتلام

## NOCTURNAL EMISSION

عوام تو اس مرض کو خواب میں شیطان آنا کہتے ہیں۔ درحقیقت یہ مرض محتلم کے فاسدانہ اور عاشقانہ خیالات کا پر تو ہوتا ہے تو نیم خوابی کی حالت میں طبیعت فاسد خیالات سے متاثر ہو کر کسی مانوس شکل میں پیش کر دیتی ہے، جس پر مجرد شخص اپنی تشفی نکالتا ہے۔ مرض پرانا ہو تو گہری نیند میں بھی ہو جایا کرتا ہے اور بیدار ہونے پر یاد نہیں رہتا۔ پیشاب جل کر آنے لگتا ہے۔ اگر ایک جوان تندرست مجرد انسان کو مہینے میں ایک دو بار احتلام ہو تو اس کو مرض نہ خیال کریں۔

## ترکیب تیاری

مال پوڑے احتلام کو دُور کر کے بدن کو لوہے لاٹھ بنانیوالا چہرے کے رنگ کو کابلی انار کے مانند سُرخ بنانے والا ایک نسخہ سستا اور حسب دلخواہ کوٹ کپڑ چھن کر ایک تولہ اس سفوف کو آٹے میں ملا کر بطریق معروف مال پوڑے تیار کریں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ بطور ناشتہ مریض کو کھلایا کریں۔ لذیذ ہونے کے علاوہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ممسک طبعی ہے اور احتلام کو دُور کرتا ہے۔ چہرے پر سُرخی لاتا ہے گویا دوا کی دوا غذا کی غذا۔

# سُرعتِ انزال

## PREMATURE EJACULATION

اس مرض میں کثرتِ مجامعت سے آلاتِ تناسل کا ذکی الحس ہو جانیکے سبب بوقت اجماع پیش از دخول یا فوراً بعد از دخول انزال ہو تا ہے۔ ضعف باہ کی شکایت فزدہ ہو تی ہے، کبھی بلا انتشار ہی انزال ہو جاتا ہے اور چونکہ مریض اپنے ارادے میں بخوبی کامیاب نہیں ہو سکتا، اس لئے ایسی حالت میں وہ نہایت شرمندہ ہو جاتا ہے، کبھی مارے خجالت کے وہ زندگی پر موت کو ترجیح دیتا ہے، یہ ایک مفرِ صحت عادت یا حالت ہے۔

### ترکیب تیاری

کھیر مغلظِ منی اور مسکِ طبعی ہے۔ سفید موسلی کجا مصری ہم وزن حسبِ ضرورت لے کر سفوف بنالیں۔ رات کو دو تولہ لیکر پاؤ بھر دودھ میں ڈال کر پکائیں یہاں تک کہ گاڑھا ہو جائے۔ پھر مٹی کے طشت میں ڈال رکھیں۔ صبح تک کھیر جم جائے گی۔

### ترکیب استعمال

روزانہ بطور ناشتہ مریض کو کھلائیں۔ یہ لذیذ ہونے کے علاوہ سُرعتِ انزال کو دفع کرتا ہے۔ اس کے متواتر چالیس دن کے استعمال سے بحکم خدا بیحد طاقتِ مردمی پیدا کرتی ہے۔ لیکن تیکھی اور کھٹی غذا سے پرہیز کریں۔



# نامردی

## SEXUAL DEBILITY

اطبا رضعف باہ کہتے ہیں۔ اس مرض میں یا تو عضو تناسل یا خصیتین میں کوئی پیدائشی نقص ہونے سے یا تو جلق اور اغلام سے ضعف باہ ہو کر انجام نامردی ہوتا ہے اور انفعالاتِ نفسانیہ مثلاً خوف حزن غم وہم عام جسم کمزوری موٹاپا بعض مسکراہٹ کے استعمال سے قوتِ مجامعت ناقص یا باطل ہو جاتی ہے۔ کبھی خفیف سا لغوظ ہو جاتا ہے اور کبھی انتشار بالکل ہوتا ہی نہیں، بلکہ کبھی تو جماع کی طرف مطلق رغبت نہیں ہوتی۔

### ترکیب تیاری

غور فرمائیے کہ معمولی چیزوں میں حافظ حقیقی نے کیسے فوائد رکھے ہیں۔ ایک انڈے کی زردی و سفیدی لیکر خالص گھی سفید پیاز کا پانی، گاجر کا پانی، ہر ایک انڈے کا خول بھر کر لیں اور ان پانچوں چیزوں کو باہم اچھی طرح ملائیں۔

### ترکیب استعمال

شب کو نیم گرم پانی کر کے متواتر چالیس دن تک پئیں، بے حد شہوت ہوتی ہے، منی زیادہ پیدا کرتا ہے، بدن کو فربہ بنا کر سُرخی لاتی ہے، اس کے استعمال سے بحکم خدا ہر روز جماع پر قدرت ہوتی ہے۔

# مُشت زنی

## MASTURBATION

اطباء جلق کہتے ہیں۔ یہ وہ غیر طبعی فعل ہے جس سے انسان بلا مجامعت کسی اور طریق سے اپنی منی خارج کر دیتا ہے۔ اگرچہ یہ فعل عموماً ہاتھ سے کیا جاتا ہے۔ یہ بد عادت قدیم ایام سے تقریباً تمام ممالک دنیا میں پائی جاتی ہے۔ مگر اس کی ابتداء شیطان مجسّم ملعون و مردود مسمی آن باشندۂ افریقہ سے ہوئی۔ یہ مرض مہذب اور غیر مہذب ممالک سب جگہ پھیلا ہوا ہے۔

## ترکیب تیاری

جب عضو مخصوص پر نیلی نیلی رگیں اُبھری ہوئی معلوم دیں تو گھیا لہسن بقدر ضرورت چھیل کر پانی نکال لیں اور اس کے برابر میٹھا تیل شامل کر کے کوئلہ کی آگ پر رکھیں۔ جب پانی جل کر تیل رہ جائے تو شیشی میں سنبھال کر رکھیں۔

## ترکیب استعمال

یہ ضماد رافع نامردی طلاء حشفہ و سیون چھوڑ کر مالش کریں اور برگ پان باندھ کر سوئیں، اسی طرح ہفتہ عشرہ عمل کرنے سے ذرا ذرا پھنسیاں نمودار ہوں گی یا اس کے بغیر ہی پٹھوں میں پوری قوت پیدا ہو گی۔



# سُوزاک

## GONORRHOEA

اطباء سیلان زہری کہتے ہیں۔ یہ بیماری جب کسی کو چمٹ جاتی ہے تو ہٹنے کا نام نہیں لیتی۔ اس سے منی کے کرم ہلاک ہو جاتے ہیں جس سے پیدائش اور اولاد پر بہت برا اثر پڑتا ہے یعنی اوّل تو منی ایسی خراب ہو جاتی ہے جس سے اولاد پیدا ہونے کے لائق ہی نہیں رہتی اور اگر حمل ٹھہر بھی جاتا ہے تو اکثر ساقط ہو جاتا ہے اور شاذ و نادر اگر بچہ پیدا ہو بھی جائے تو بیمار کمزور رہتا ہے۔ مریض بے چین ہو جاتا ہے، پیشاب تکلیف سے ہوتا ہے، کبھی مارے درد کے غشی طاری ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

فوری اثر اور قلیل الاجزاء کے لحاظ سے اپنی نظیر آپ یہ نسخہ ہے جو تجربہ کرنے پر مثل اکسیر ثابت ہوتا ہے۔ گوند سہجنہ کوٹ پیس کر ایک ایک تولہ کی سات پڑیا بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

ہر صبح ایک پڑیا ہمراہ دہی کے دیا کریں۔ سات روز کے استعمال سے خواہ خونی ہو یا درد اور پیپ کی کتنی ہی زیادتی کیوں نہ ہو، بحکم شافی مطلق سوزاک کی جڑیں کٹ جائیں گی۔

# آتشک

## SYPHILIS

پناہ بخدا یہ وہ نسل کش وصحت دشمن بیماری ہے۔ آتشک کر اگر بگڑ جائے تو جذام کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ بقول حکمارِ جدید اس مرض کا باعث ایک باریک خوردبینی کیڑا ہے۔ عموماً پہلے عضوِ تناسل پر ایک پھنسی ظاہر ہوتی ہے جو رفتہ رفتہ بڑھتی ہوئی پھٹ کر زخم بن جاتی ہے، لیکن درد کم ہوتا ہے۔ پھر آہستہ آہستہ اس کا پانی بدن پر لگ کر اور پھنسیاں ہو جاتی ہیں۔ بعض دفعہ زخم کے بڑھ جانے سے سُرخ چکتے بھی ہو جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

آتشک کا بے عدیل مرہم اس کے لگاتے ہی آتشک کی جلن وخارش وغیرہ دور ہو جاتی ہے۔ کتھہ سفید اور رال سفید تولہ تولہ باریک پیس کر پانچ تولہ گائے کے مکھن میں ملا کر مرہم تیار کریں۔

## ترکیب استعمال

صبح وشام زخموں پر لگاتے رہیں، چند بار لگانے سے زخم وغیرہ بھی بالکل دُور ہو جاتے ہیں اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ مرہم بنانے میں نہایت سہل اور سستا ہے اور ہمارا بارہا کا آزمایا ہوا ہے۔



# کوڑھ

## LEPROSY

اطبّار دارالاسد جذام کہتے ہیں۔ یہ ایک خطرناک مرض ہے جو مزاج اور شکل اعضار کو بگاڑ دیتا ہے۔ متقرح بھی ہو جاتا ہے۔ اور جب یہ مرض مستحکم ہو جاتا ہے تو اعضار کو گلا کر گرا دیتا ہے اور یہ مرض متعدی اور موروثی ہے اور تمام بدن میں سوائے غیر طبعی کے منتشر ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ مگر کہتے ہیں کہ ایام حیض میں مجامعت کرنے سے جو بچہ پیدا ہوتا ہے، وہ اس مرض میں مبتلا ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

اکثر اشیار جو بظاہر بالکل بے حقیقت، نکمی اور فضول نظر آتی ہے غور فرمائیے قدرتِ حقیقی نے اس میں کیسے فوائد رکھے ہیں۔ ہندی چھ چھ ماشہ کی پڑیا بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ہر صبح ایک پڑیا ہمراہ پانی کے کھلائیں، ترشی، بادی اور نمک سے پرہیز کرائیں فائدہ چالیس دن میں بخوبی ہوگا۔ پرانا کوڑھ بھی شرطیہ دُور ہو جاتا ہے۔ اگر جسم کے حصے سڑ گل چکے ہوں جب بھی یہ اپنا اثر دکھاتی ہے۔ بلا خوف کھلائیں۔

# سفید داغ

## LEUCODERMA

اطبا برص کہتے ہیں۔ یہ مرض کبھی عصبی فتور سے واقع ہوتا ہے جس کے سبب
قوت مغیرہ ضعیف ہو جاتی ہے۔ کبھی یہ موروثی بھی ہوتا ہے، کبھی یہ بال سے بھی
بیماری ہو جایا کرتی ہے۔ جلد پر جا بجا سفید داغ پڑ جاتے ہیں جو شروع میں
تو بہت چھوٹے ہوتے ہیں لیکن رفتہ رفتہ بڑھ جاتے ہیں۔ یوں تو ہر حصۂ جسم پر یہ
مرض ہو جاتا ہے لیکن عموماً ہاتھوں اور چہرہ پر زیادہ ہوتا ہے۔ اس کا سبب خون پر
بلغم کا غلبہ ہوتا ہے۔ مزاج برودت اور رطوبت کی وجہ سے متغیر ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

گویا یہ ایک معمولی بوٹی ہے، تجربہ کرنے سے اکسیر ثابت ہوئی ہے۔ دفع
سفید داغ کو بے مثل ہے معمولات اہل ہند سے ہے۔ تازہ پھل، پھول اور پتیاں
نیم کی مساوی پیس کر دو دو ماشہ کی پڑیا بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار ہمراہ پانی کے کھلا دیں۔ اس کے متواتر چالیس دن
کے استعمال سے انشاء اللہ تعالیٰ امراض برص کو مکمل شفاء ہو جائے گی اور
دوبارہ یہ بیماری نہیں ہوگی۔



# تپ دق

## HECTIC FEVER

یہ ایک گرمی ہے جو اعضاء رئیسہ میں بالعموم اور قلب میں بالخصوص ہو جاتی ہے۔
اس کے تین درجے ہیں۔ پرانے بخاروں کے علاج میں لاپرواہی کرنے سے یہ مرض
پیدا ہوتا ہے۔ اس بخار میں حرارت اعضاء اصلیہ میں چمٹ کر رطوبت کو فنا کر
دیتی ہے جس سے جسم خشک اور دبلا ہو جاتا ہے۔ اطباء اس بخار کو حمّیٰ دق کہتے ہیں۔
یہ ایک خوفناک اور عسیر العلاج بیماری ہے جو مریض کی جان لے کر ہی پیچھا
چھوڑتی ہے، تاہم ابتداء میں مناسب تدابیر کرنے سے بفضلہ تعالیٰ شفا ہوتی ہے۔

## ترکیب تیاری

کافور، صندل سفید اور زہر مہرہ عرق گلاب میں گھسا ہوا تین ماشہ، تخم خرفہ،
کتھا سفید، بنفشہ، خشخاش، کتیرا تین ماشہ، زعفران اصلی دو ماشہ، مغز تخم کدوئے
شیریں، مغز بہدانہ ڈیڑھ تولہ تمام سفوف کی گوند میں گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ دودھ کے کھلا دیں۔ اس کے
متواتر چالیس دن کے استعمال سے دق اور سل کے مریض کو انشاء اللہ تعالیٰ
شفاء کامل ہو جائے گی۔

# پُرانی سِل

## CRONIC PHTHISIS

سل کو دق لازم نہیں البتہ دق کو سل لازم ہے۔ کبھی یہ مرض اچانک خون تھوکنے سے شروع ہوتا ہے۔ پھیپھڑے میں زخم پیدا ہو جاتے ہیں۔ تنگی تنفس ہوتی ہے۔ کھانسی کے ساتھ درد شروع ہو جاتا ہے اور اس میں بلغم خارج ہوتا ہے۔ اکثر پیپ بھی نکلتا ہے، کبھی بلغم کے ہمراہ بہت سا خون خارج ہو جاتا ہے اور بیشمار جراثیم سل موجود ہوتے ہیں جس میں گلے ہوئے پھیپھڑے کے اجزاء پائے جاتے ہیں۔ کثرت سے پسینہ آتا ہے، مریض پانچ چھ ہفتہ میں انتقال کر جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

شب یمانی بریاں دو دو ماشہ کی پڑیاں بنالیں۔ آج کل کے مریض کچھ ایسے آرام طلب اور نفاست پسند ہوگئے ہیں کہ خریدنے کو تو جہاں بھر کی دوائیاں خریدتے ہیں مگر علاج کراتے وقت وبالِ جان سمجھ کر جان گنوا دیتے ہیں۔

## ترکیب استعمال

ایسے مریضوں کے لئے مُنہ مانگی مُراد ہے، دو ماشہ کی ایک خوراک صبح و شام ہمراہ دودھ کے پلادیں، پھر کوئی اندیشہ نہیں فوراً خون آنا بند ہو جائے گا۔ انشاء اللہ مریضِ سل پنجۂ موت سے بچ جائے گا۔ تین دن صرف دودھ پلائیں۔



# ذیابیطس

## DIABETES MELLITUS

یہ بیماری بھی تپ دق کی طرح ملک میں بُری طرح پھیل رہی ہے، مریض کی بھوک اور پیاس بڑھ جاتی ہے، گلا خشک رہتا ہے، منہ کا ذائقہ ایسا رہتا ہے کہ جیسے صابن کھالیا ہو پیشاب کے ساتھ شکر نکلتی ہے، کمزوری روز بروز بڑھتی جاتی ہے؛ اس مرض میں پھوڑا نکل کر موت کا شکار بنا دیتی ہے، جب مریض کا وزن کم ہو جائے تھکاوٹ محسوس ہونے لگے تو علاج کرانے سے پہلے دماغی کام بند کردینا چاہئے خوراک میں چنے کی روٹی اور خشک میوہ جات کھانے چاہئیں۔

## ترکیب تیاری

ذیابیطس شکری کے عوارض کا علاج صندل سفید تین ماشہ، نشاستہ، کتیرا، تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک دس ماشہ، صمغ عربی، گل ارمنی، گلنار، سماق منقہ، بلوط ہر ایک ڈیڑھ تولہ بدستور سفوف بنائیں، یہ نسخہ فائدے میں لاجواب ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام چھ چھ ماشہ، تُرش دہی کی لسی ہمراہ دیں، انشاء اللہ تعالےٰ اس معمولی دوا سے ایک زبردست اور مشکل سے جانے والی بیماری بالکل دُور ہوجائیگی مریض کو شکر سے سخت پرہیز کرنا چاہئے کہ یہ اس کے لئے زہر ہے۔

# ہزار چشمہ

## CARBUNCLE

اطبّاء شہور قفا کہتے ہیں۔ اس مرض کا بڑا بھاری سبب ذیابیطس ہوا کرتا ہے۔ زیر جلد ساخت میں ورم پیدا ہو کر پیپ ہو جاتی ہے، درحقیقت یہ ایک قسم کا بڑا دُمّل ہوتا ہے، ورم بڑھتا جاتا ہے اور سیاہی مائل ہو جاتا ہے پھر اس پر آبلہ سا پیدا ہو کر جب وہ پھٹتا ہے تو اس کے نیچے کئی سوراخ دکھائی دیتے ہیں، جس میں سے چھیچھڑے نکل جانے پر بڑا سا غار بن جاتا ہے، یہ پھوڑا سر اور گردن پر ہو تو مریض اکثر ہلاک ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

**کاربنکل لوشن**۔ یہ لوشن بہت مجرب ہے۔ کاربنکل لگانے سے بغیر آپریشن مواد نکلتا رہتا ہے۔ آخر اس سے زخم اچھا ہو جاتا ہے۔ یورک ایسڈ ایک تولہ، نیلا طوطہ دو ماشہ بلیچنگ پاؤڈر ایک تولہ کو گرم شدہ پانی میں حل کر کے بوتل میں ڈالیں تاکہ بارہ چھٹانک کی بوتل لوشن سے پُر ہو جائے۔

## ترکیب استعمال

زخم کے برابر چار پانچ تہہ کپڑا لوشن میں تر کر کے صبح و شام زخم پر لگاتے رہیں انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آرام ہو گا۔



# بواسیر

## PILES

اندرونی بواسیر میں بوجھ، خارش اور درد کی شکایت ہوتی ہے، رفع حاجت کے وقت ایسا سخت درد ہوتا ہے کہ مریض مارے ڈر کے پاخانے نہیں جاتا، خون کبھی تو براز کے ساتھ ملا ہوا خارج ہوتا ہے کبھی بعد از براز قطرہ قطرہ ٹپکتا رہتا ہے لیکن کبھی اس قدر خارج ہوتا ہے کہ مریض بے ہوش ہو جاتا ہے اور لاغر ہو جاتا ہے۔ کبھی اندرونی مسّے مقعد سے باہر نکل کر اس قدر متورّم ہو جاتے ہیں کہ پھر اندر داخل نہیں ہو سکتے اور گل سڑ جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

خونی اور بادی بواسیر کے لئے سینکڑوں دفعہ کی آزمودہ دوا ہے۔ تخم ہارسنگھار مقشر ایک تولہ اور فلفل گرد تین ماشہ پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنا کر تیار کریں حیرت انگیز نسخہ ہے۔

## ترکیب استعمال

دو گولیاں صبح اور دو گولیاں شام ہمراہ آب دیں، سیلان خون انشاء اللہ تعالیٰ فوراً بند ہو گا اور کچھ دیر بعد مسّے خود بخود مُردہ ہو کر مر جائیں گے اور ہفتہ عشرہ میں مکمل شفاء ہو جائے گی۔

# بھگندر

## FISTULA IN ANUS

اطبا نواسیر کہتے ہیں یعنی پرانا گہرا زخم جس پر پھوٹنے کے بعد کم از کم چالیس دن گذر چکے ہوں، یہ اندر سے گہرا اور کشادہ لیکن منہ پر سے تنگ ہوتا ہے۔ اس کے اندر ہر طرف سے سخت سفید گوشت جسے بدگوشت کہتے ہیں لگا رہتا ہے۔ نواسیر مقعد قروح خبیثہ کہتے ہیں جو مقعد کے کنارے پر حادث ہو کر متعفن ہو جاتے ہیں اس مرض کی علامت یہ ہے کہ مقعد کے کناروں پر کسی جگہ سوراخ ہوتا ہے جس سے پیپ بہتی رہتی ہے اور براز خارج ہوتا رہتا ہے۔

## ترکیب تیاری

ہم اس کے لئے ایک خوراکی نسخہ پیش کرتے ہیں کیوں کہ اصل علاج خوراکی ہی ہوتا ہے۔ زہر مہرہ، فلفل گرد، برگ کرنجوہ خشک ہم وزن کوٹ چھان کر گوند کے پانی میں نخود برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ایک گولی روز پانی سے کھلائیں، زخم کو کھلاتے ہی سے آرام تو انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ ہی میں ہو جاتا ہے، مگر اسے اکیس روز ضرور کھلانا چاہئے۔ تمام ناسور کے لئے اکسیر ہے اور خون صاف کرتا ہے۔



# ہائی بلڈ پریشر

## HIGH BLOOD PRESSURE

خون کا دباؤ بڑھ جانے کو اطبا ارتفاع منغطۃ الدم کہتے ہیں یہ مرض مسلسل نہیں ہوتا بلکہ کبھی کبھی ہوا کرتا ہے، اس کے بعد یہ حالت قائم ہو جاتی ہے کہ مریض کسی جسمانی محنت کے بعد بائیں پہلو سو نہیں سکتا وہ کسی خیال کو دماغ میں قائم نہیں رکھ سکتا، وہ بے چینی محسوس کرنے لگتا ہے، دل کے دورے کی شکایت کرتا ہے، اس کی نکسیر پھوٹنے لگتی ہے، ٹانگوں میں سنسناہٹ اور ٹھنڈ محسوس کرتا ہے، پیشاب کی بار بار حاجت ہوتی ہے، عارضی طور پر بینائی زائل ہو جاتی ہے، نقت الدم کا عارضہ ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

چھوٹی چندن پانچ تولہ، اجوائن خراسانی دس تولہ، تربد پانچ تولہ، گوند ببول کے پانی میں گوندھ کر پانچ پانچ رتی کی گولیاں بنالیں، یہ گولیاں ہائی بلڈ پریشر کے لئے شافی ہیں۔

## ترکیب استعمال

بعد طعام صبح و شام ہمراہ پانی کے ایک ایک گولی کھلائیں، یہ بے نظیر نسخہ لاکھوں اشرفیوں میں بھی سستا ہے، ہر شخص خواہ حکیم ہو یا مریض اس کا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ بحمدہٖ تعالیٰ سو فیصدی کامیاب ہے۔

# ہرنیا

## HERNIA RAPTURE

آنت کے اترنے کو اطبار فتق قبید کہتے ہیں، کسی عضو اندرونی کا جوف جس میں کہ وہ رہتا ہے اس کی دیوار کے طبعی یا غیر طبعی سوراخ میں سے فطرت کے خلاف اُبھر آنا ہرنیا کہلاتا ہے۔ یہ ایک مرض ہے جس میں پردۂ صفاق کے پھٹنے یا اس منفذ کے کشادہ ہونے سے کوئی چیز مثلاً آنت، چربی یا ریا وغیرہ فوطوں میں اُتر آتی ہے، یا کسی دوسرے مقام میں پھنس جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

سہاگہ بریاں چھ ماشہ، قند سیاہ چھ ماشہ میں ملا کر تین گولیاں بنالیں ایک گولی صبح کھائیں، اس کے اوپر گھی پئیں، غذا میں مالیدہ بے نمک کھائیں۔

## ترکیب استعمال

اس کے ساتھ ہی لیپ برائے فتق، شورۂ قلمی، شب یمانی، بھی ہر ایک دو تولہ گل معصفر دس تولہ سب کا سفوف بنا کر محفوظ رکھیں، بوقتِ ضرورت پانی میں حل کر کے خصیتین پر لیپ کریں، ہر قسم کا بادِ فتق دُور ہو جاتا ہے۔



# کھانسی

## ACUTE BRONCHITIS

پھیپھڑے دل کے پنکھے ہیں، اگر یہ محض پانچ منٹ اپنا مفروضہ کام چھوڑ دیں تو انسان کا زندہ رہنا محال ہے۔ ان کو بھی چند امراض میں بوجہ انسان کی بداعتدالیوں کے مبتلا ہونا پڑتا ہے، جب نزولِ دماغی پھیپھڑوں پر گرتا ہے تو پھیپھڑے اس نزول کو دفع کرنے کے لئے اُچھالتے ہیں، بس اس حرکت اخراجی کا نام سعال یعنی کھانسی ہے۔ یہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک خشک اور دوسری تر۔

## ترکیب تیاری

زرد چوب کی گانٹھ کو بھون کر باریک سفوف بنالیں اور تین تین ماشہ کی پڑیاں بنالیں، تر کھانسی میں بلغم نکلتا ہے اور خشک کھانسی میں کچھ نہیں نکلتا۔ یا کبھی کبھی لیس دار جھاگ نکلتی ہے، ان دونوں کا یہ واحد علاج ہے۔

## ترکیب استعمال

تر کھانسی میں روزانہ صبح وشام پانی سے اور خشک کھانسی میں دودھ کے ہمراہ کھلائیں، یہ نہایت تکلیف دہ ہوتی ہے، مریض کھانستے کھانستے تنگ ہو جاتا ہے لیکن یہ بند ہونے کا نام نہیں لیتی۔ ہفتہ عشرہ میں انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جائے گی۔

# دمہ

## ASTHMA

اطباء ضیق النفس کہتے ہیں۔ دورہ مرض سے پیشتر اکثر قبض و نفخ ہوتا ہے۔ خفیف کھانسی کے ساتھ دم لینے میں تکلیف ہوتی ہے۔ مریض بے چین ہو جاتا ہے۔ کھانسنے میں بلغم خارج ہوتا ہے اور پسینہ آکر نوبت رفع ہو جاتی ہے۔ یہ مشکل سے جانیوالی بیماری ہے۔ بلکہ عوام میں تو "دمہ دم کے ساتھ" ضرب المثل بن چکی ہے۔ حالانکہ یہ بے بنیاد ہے بقول حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فداح ابی وامی وروحی لکل داءٍ دواء (حدیث) وما انزل اللہ من داءٍ الا جعل لہ شفاء (حدیث) اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کے طفیل ذیل کے نسخوں سے شفاء بخشے۔ آمین۔

## ترکیب تیاری

یہ ایک عطائی حکیم کے سینہ کا راز ہے، دمہ کا مکمل علاج ہے۔ تخم جوز ماثل تین تولہ ریوند چینی دو تولہ، سونٹھ ایک تولہ کو باریک پیس کپڑ چھان کر گوند ببول کے پانی میں گوندھیں۔ بعد شہد بارہ تولہ ملا کر یکجان کر کے حبوب نخودی بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ہمراہ نیم گرم پانی سے پلادیں۔ سینکڑوں دمہ کے مریض اس سے بفضلہٖ تعالیٰ ہمیشہ کے لئے صحت یاب ہو چکے ہیں، چالیس دن میں مکمل شفاء ہو جاتی ہے۔ بحکم خدا آزمودہ ہے۔



# فالج

## PARALYSIS

اطباء استرخاء کہتے ہیں، یہ مرض کبھی تو سکتہ کے ساتھ دفعتاً ہو جاتا ہے، کبھی مریض سو کر اُٹھتا ہے تو درد سر کی شکایت کرتا ہے پھر ایک دو دن آکر فوراً ادھرنگ ہو جاتا ہے۔ چہرہ کسی قدر ٹیڑھا ہو جاتا ہے، گوشۂ دہن لٹک پڑتا ہے، بیمار ٹھیک بول نہیں سکتا، ماؤف جانب کے ہاتھ پاؤں شل ہو جاتے ہیں۔ اکثر یہ مرض دماغ کے کسی شریان کے پھٹنے یا اس کے اندر سدہ پیدا ہو جانے یا کسی حصۂ دماغ کے نرم پڑ جانیکے سبب ہوا کرتا ہے۔ جب یہ معہ سر کے ہو تو فالج معہ لقوہ یا خلع کہتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

عصارہ ریوند ایک تولہ، صبر سقوطری ایک تولہ، مصطگی رُومی ایک تولہ باہم پیس کر بقدر دانہ سفید جوار گولیاں بنا لیں۔ تمام عوارضات فالج اور ہر قسم کی خرابی سے معدہ پاک ہو جاتا ہے۔

## ترکیب استعمال

پانچ گولیاں سوتے وقت ہمراہ آب تازہ نیم گرم دیں اور بچوں کو حسب عمر ایک سے تین گولیوں تک دیں، اگر ہمیشہ ان کا استعمال کیا جائے تو مسہل کی ضرورت نہیں رہتی اور مواد فاسدہ سے انسان محفوظ رہتا ہے۔

# لقوہ

## FACIAL PARALYSIS

اس مرض میں عموماً چہرے کے ایک جانب عضلات مفلوج ہو جاتے ہیں مگر شاذ و نادر دونوں طرف کے عضلات بھی مفلوج ہو جاتے ہیں۔ ماؤف جانب کا چہرہ تندرست جانب کی طرف کھنچ جاتا ہے یعنی چہرہ جس جانب کو کھنچا ہوا ہوتا ہے در حقیقت وہ سمت تندرست ہوتی ہے، منہ سے رال بہتی ہے، پانی پیتے وقت منہ سے باہر جاتا ہے، مریض نہ تھوک سکتا ہے نہ حروف ب ف پ ادا کر سکتا ہے بیمار جانب کی آنکھ کھلی رہتی ہے اور آنسو بہتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

ریٹھے کا چھلکا تین تولہ، گڑ دو تولہ۔ پہلے ریٹھے کا چھلکا باریک کوٹ کر چھان کر لیں، پھر گڑ ملا کر مزید کھرل کریں، جب گولیاں بنانے کے قابل ہو جائے تو چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ایک ایک گولی صبح اور شام کھانا کھانے کے بعد تازہ پانی کے ہمراہ بلا دیں۔ خدا کے فضل سے لقوہ کے دفیعہ کے لئے عجائبات سے ہے۔



# مرگی

## EPILEPSY

اطباء صرع کہتے ہیں۔ اس مرض میں آلاتِ حس و حرکت بے نظام ہو جاتے ہیں۔ عضلات میں تشنج ہوتا ہے اور مریض بے ہوش ہو کر زمین پر گر جاتا ہے۔ مُنہ اور ناک سے جھاگ نکلتے ہیں۔ ایک یا دو گہرے سانس لینے کے بعد ہوش میں آکر کام میں مشغول ہو جاتا ہے۔ مرض کے دورے کے بعد کوئی اثر مریض پر باقی نہیں رہتا۔ بعض مریض کو ایک دورہ ختم نہیں ہونے پاتا کہ دوسرا شروع ہو جاتا ہے۔ پاخانہ خود بخود نکل جاتا ہے۔ حالت خراب ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

ایک بھورا جانور بمقدار دانۂ گندم دریا کے کنارے ریت میں ملتا ہے جس کی ٹانگیں چھوٹی ہوتی ہیں۔ اس کے رہنے کی جگہ بعینہٖ انگلی جیسی ہوتی ہے اس کا نام گھگھوا اور بعض جگہ گھمار ہے۔

## ترکیب استعمال

یہ جانور نہایت عجیب الخلقت ہے۔ اکیس دن ایک ایک عدد روزانہ گڑ میں لپیٹ کر نگلوا دیں جس سے بحکمِ شافی مطلق و حقیقی مرگی کا نام و نشان مٹ جائے گا۔

# ورمِ تلی

## ENLARGEMENT OF THE SPLEEN

اطباء عظم الطحال کہتے ہیں۔ یہ مرض تلی کی ساخت کی خرابی سے یا درین الکبد کی رکاوٹ سے ہو جایا کرتا ہے۔ تلی حجم اور وزن میں بڑھ جاتی ہے جو پیٹ کو ٹٹولنے سے بخوبی معلوم ہو سکتی ہے۔ مریض کا پیٹ کسی قدر بڑھا ہوا اور ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے ذرا سا تیز چلنے سے دم پھول جاتا ہے۔ صحت کی حالت میں تلی بائیں طرف کی پسلیوں کے نیچے ہاتھ لگانے سے محسوس نہیں ہوا کرتی۔ مگر حالتِ مرض میں وہ بڑھ کر کبھی تمام پیٹ کو گھیر لیا کرتی ہے۔

## ترکیب تیاری

آب انگوزہ، ہینگ خالص، نوشادر دیسی، نمک طعام ہر ایک دو تولہ تینوں اجزاء باریک پیس کر ایک بوتل میں ڈال دیں اور کھولتا ہوا پانی اتنا ڈالیں کہ بوتل بھر جائے۔ دوا تیار ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ ایک چمچہ دن میں تین بار پلا دیں۔ اس کے متواتر استعمال سے تلی خواہ کتنی ہی بڑھ گئی ہو، حالتِ اصلی پر آجائے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔ نیز روزانہ ایک دو اجابتیں ہو کر قبض کشائی ہوتی ہے۔



# کنٹھ مالا

## SEROFULA

اطباء خنازیر کہتے ہیں۔ گلے کے غدود جاذبہ پھول جاتے ہیں۔ یہ بیماری خنزیر کو زیادہ ہوتی ہے۔ اسی بناء پر اس کا نام خنازیر ہے۔ شروع میں ان کے اوپر کی جلد ادھر ادھر سرکتی رہتی ہے۔ اور ان میں درد نہیں ہوتا۔ متورم گٹلیاں محسوس ہوتی ہیں۔ بعد کو وہ باہم مل جاتی ہیں۔ آخر کار مواد پیدا ہو کر پھوٹ جاتی ہیں۔ اس زخم سے ہلاکت کا اندیشہ ہے۔

## ترکیب تیاری

تخم سرس خوب کوٹ چھان کر شہد ملا کر ان کی گولیاں بقدر کنار صحرائی بنالیں۔

## ترکیب استعمال

صبح شام ایک ایک گولی پانی یا دودھ کے ہمراہ دیں۔ چند ہی یوم میں خنازیر گٹلیاں تحلیل ہونے لگتی ہیں۔ مرض کا نام و نشان نہیں رہتا۔ کنٹھ مالا کے غدود نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔ کس قدر مؤثر ثابت ہوتی ہے لیکن افسوس کہ ہم لوگ فیض نہیں حاصل کرتے، جبکہ فیض حاصل نہ کرنا انعاماتِ خداوندی کی سراسر ناشکری ہے۔

# کملا

JAUNDICE

اطبا اسے یرقان کہتے ہیں۔ بہ اعتبار رنگ دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک اصفر یعنی زرد جو جگر اور پتے کی خرابی سے ہوتا ہے۔ دوسرا اسود یعنی سیاہ جو تلی کی خرابی سے ہوتا ہے۔ جگر میں زیادہ صفرا پیدا ہو کر خون کی رنگت کو زرد کر دیتا ہے۔ جس سے پہلے پیشاب میں، پھر آنکھوں اور ناخنوں کے اندر زردی ظاہر ہوتی ہے۔ پھر آہستہ آہستہ تمام بدن زرد ہو جاتا ہے۔ مرض پرانا ہو تو سخت ضعف اور ہذیان و تشنج وغیرہ ردی علامات پیدا ہو کر مریض کی زندگی کا خاتمہ کر دیتا ہے۔

## ترکیب تیاری

سہاگہ حسب ضرورت لے کر لوہے کے توے پر رکھیں، نیچے آگ جلا کر سہاگہ کو لکڑی سے ہلاتے رہیں۔ پھول کر بتاشے کی طرح سفید ہو جائے تو باریک پیس کر ایک ایک ماشہ کی پڑیا بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام مکھن میں لپیٹ کر نگلوایا کریں اور اس پر دہی کا پیالہ پلاتے رہیں، خواہ یرقان کی وجہ سے تمام بدن زرد ہو چکا ہو بحکم خدا ہفتہ عشرہ میں شفاء کامل ہو جائے گی۔



# نارووا

GUNI WORM

ایسے مقامات پر جہاں تالاب جھیل یا کثیف چشمے کا پانی پینا پڑتا ہے۔ یہ مرض کثرت سے ہوتا ہے۔ عرق مدنی سفید سوت کی مانند ایک پتلا کرم ہوتا ہے جو بذریعہ آب جسم انسانی میں داخل ہو کر سال ڈیڑھ سال تک بلا کسی تکلیف کے وہاں پڑا رہتا ہے لیکن جب اس کے اندر بچے پیدا ہو جاتے ہیں تو یہ بڑھتا جاتا ہے۔ آخر چھ سات فٹ تک لمبا ہو جاتا ہے اور ایک دردناک چھالا ہو کر پھٹ جاتا ہے اور اس کے کرم کا سر باہر نکل آتا ہے اور اس کے بچے اخراج پاتے ہیں۔ ان کے زخمی ہونے سے سفید رطوبت خارج ہوتی ہے جس میں کرم کے بچے ہوتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

حب جو نہروا کو جلا کر خارج کرتی ہے اور بلا تکلیف مرض سے نجات دلاتی ہے۔ نوشادر چھ ماشہ پیس کر ہم وزن قند سیاہ ملا کر آٹھ گولیاں بنا لیں۔ یہ ناروا کے لئے قدرتی دوا ہے۔

## ترکیب استعمال

ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ پانی کے کھلائیں، اوّل تو پہلے ہی روز آرام ہو جائے گا، ورنہ چار دن میں انشاء اللہ تعالیٰ یقیناً صحت ہو جائے گی۔

# ناسُور

## ULCER

پُرانے امراض میں جب مریض ضعیف و نحیف ہو جاتا ہے تو عرصہ تک بستر پر رہنے سے بعض مقامات پر دباؤ پڑنے سے وہ مُردار پڑ جاتے ہیں اور وہاں زخم ہو جاتے ہیں جو دیکھنے میں چھوٹے ہوتے ہیں، جن کا اگر مناسب علاج نہ کیا جائے تو بڑھ کر گمّی خفیفیہ موجب ہو کر باعثِ ہلاکت ہوتے ہیں، جو نہایت بدنما اور بدبودار ہوتے ہیں، جن میں درد شدت کا ہوتا ہے اور جس زخم پر چالیس دن گذر جائیں وہ ناسور کہلاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

نُسخۂ ناسُور۔ لاوے موز یعنی میٹھا کیلا، بیچ آفتاب کے سُکھا دے اور سفوف بنا دے اور گائے کے گھی میں ملا کر رکھے۔

## ترکیب استعمال

ناسور کا جس قدر زخم گہرا اور دنڈا ہو، اس قدر لمبی بتی بنا کر اس زخم میں ہمیشہ رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں زخم سُوکھ کر اچھا ہو جائے گا۔



# پھوڑا

## ABSCESS

اطبا دبیلہ کہتے ہیں۔ شروع میں مقام معلل میں سوزشی علامات یعنی گرمی، سُرخی درد اور وَرم کی شکایت ہوتی ہے۔ جب وَرم شدید ہو تو اس کے سبب بہت جلد پیدا ہوتا ہے اور ہمیشہ دردناک ہوتا ہے۔ باہر سے سُرخ اور چمکیلا ہوتا ہے اور اُبھرا ہوا ہوتا ہے۔ ہاتھ لگانے سے گرم معلوم ہوتا ہے اور دبانے سے درد کرتا ہے۔ اس کی شدت سے بخار بھی ہو جاتا ہے۔ جب زچہ میں نفاس کے بند ہو جانے سے جو پھوڑا نکلے اُسے دبیلۂ نفاسیہ کہتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

جو پھوڑا بڑی بڑی ادویہ سے بھی درست نہ ہوتا ہو، بار بار پھوٹ کر بھی بھر جاتا ہو یا برسوں پرانا ہو، دو چار باریک لیپ سے انشاء اللہ تعالیٰ پھوڑے کا نشان تک باقی نہیں رہتا۔ ستیاناسی کے بیج حسبِ ضرورت کھرل ڈالیں۔ قدرے پانی آمیز کھرل کریں کہ عمدہ قسم کا مرہم تیار ہو جائے۔

## ترکیب استعمال

اس مرہم کو پھوڑے پر لیپ کریں۔ اس طرح سے تین چار دن تک لیپ کرتے رہیں۔ مالک کی مہربانی سے آرام ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

# کینسر کا پھوڑا

## MALIGNANT GROWTH

اطباء سرطانی پھوڑا کہتے ہیں کیوں کہ یہ ورم سخت سیاہی مائل ہوتا ہے، جس کی رگیں سرخ اور سبز ہوتی ہیں اور مجموعہ کی شکل سرطان کی طرح ہوتی ہے۔ اس کا مادہ سودائے احتراقی ہوتا ہے اور یہ ورم پہلے بادام کی طرح ہوتا ہے، پھر سارے عضو کو گھیر لیتا ہے اور خربوزہ کے برابر ہو جاتا ہے اور اس میں آگ کے شعلہ کی طرح سوزش ہوتی ہے اور جب یہ پُشت پر ظاہر ہوتا ہے تو اکثر قاتل ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

بغیر آپریشن سرطانی پھوڑے کا علاج بہت ہی کم طبیب جانتے ہیں۔ یہ کمبخت اس قدر گہری جڑیں گاڑتا ہے کہ کسی طرح مریض کو نہیں چھوڑتا۔ یہ حیرت انگیز نسخہ مغز حب الملوک کو پتھر پر چند قطرے پانی ڈال کر گھس لیں۔

## ترکیب استعمال

پھوڑے پر لیپ کر دیں۔ جلن اور تکلیف تو ہو گی بلکہ بخار بھی آ جائیگا لیکن کوئی خوف کی بات نہیں، دوسرے روز پھر لیپ کر دیں۔ پھوڑے میں پیپ پڑ جائے گی اور پتہ ہی نہ لگے گا کہ اس کی جڑیں کب پانی ہو کر بہہ گئیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ شفاء ہو گی۔



# جگر کا پھوڑا

## HEPATIC ABSCESS

اطباء دبیلۃ الکبد کہتے ہیں۔ پہلے جگر میں اجتماع خون ہو کر ورم ہو جاتا ہے اس پر اگر ایک ہی بڑا پھوڑا ہو جو چھ ماہ تک رہ سکتا ہے تو وہ علاج پذیر ہوتا ہے لیکن چھوٹے چھوٹے بہت سے پھوڑے ہوں تو وہ مہلک ہوا کرتا ہے۔ نیز اگر پھوڑا معدہ یا امعاء میں پھوٹے تو انجام بخیر ہوتا ہے اور اگر جوف شکم یا غلاف قلب یا غلاف شش میں پھوٹے تو نتیجہ خراب ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

روغن بیدانجیر دس تولہ، کافور دیسی کی ڈلی تین ماشہ، کافور کو چینی یا کانچ کے کھرل میں ڈال کر کھرل کریں۔ بعد ازاں تیل مذکور ملا کر کھرل کریں یہاں تک کہ تیل کا رنگ دودھ کے مثل ہو جائے بس دوا تیار ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ بلاناغہ ایک چمچہ صبح کے وقت پلا دیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ جگر کے پھوڑوں کا نام و نشان مٹ جائے گا۔ خاص خوبی یہ ہے کہ کوئی خاص پرہیز نہیں۔ احتیاطاً گرم اور تیل کی بنی ہوئی اشیاء سے پرہیز کریں۔ دوا چالیس دن پئیں۔

# لاہوری پھوڑا

LAHORI ABSCESS

اطباء جید دار پھوڑا کہتے ہیں۔ شروع میں مچھر کے کاٹنے کا سا نشان ہوتا ہے پھر رفتہ رفتہ سُرخ بلند انگورے دکھائی دیتے ہیں۔ اس میں نہ پیپ خارج ہوتی ہے نہ درد ہوتا ہے، اوپر سے چھلکا سا اترتا رہتا ہے۔ اُبھار کے چاروں طرف سُرخ حلقہ سا بنا رہتا ہے۔ یہ پھوڑا لاعلاج سمجھا جاتا ہے۔ جوں جوں علاج کرو یہ پھیلتا جاتا ہے، اس میں گرمی محسوس ہوتی ہے۔ مندرجہ ذیل مرہم سے یہ بالکل درست ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ ایک عطائی حکیم کے سینہ کا راز ہے جس کی وجہ سے وہ بہت مشہور تھا، نہایت آسان مرہم ہے۔ رسوت مشقی، سفید کاشغری ہر ایک ایک ماشہ مرہم سادہ ایک تولہ سب کو ملالیں اور محفوظ رکھیں۔

## ترکیب استعمال

یہ لاعلاج پھوڑوں کے لئے عجیب مرہم ہے۔ اکسیر ہے اور کسی قسم کے پھوڑوں کو نہیں چھوڑتا۔ یہ لاہوری پھوڑے کی بھی لاثانی دوا ہے۔ اس سے انشاء اللہ یقیناً صحت ہو جائے گی۔



# کینسر

CANCER

حالیہ تحقیقات سے پتہ چلا ہے کہ شاذ و نادر یہ مرض معدے کے مزمن قرحہ سے نمو یاب ہوتا ہے۔ مزمن زخم ایک دو انچ لمبے اور نہایت خطرناک ہوتے ہیں، ان کا کنارہ موٹا اور بے قاعدہ ہوتا ہے جس کا یہ سبب ہوتا ہے کہ ایک طرف سے تو زخم بڑھتا ہے اور دوسری طرف سے اچھا ہوتا جاتا ہے۔ کبھی اس قدر گہرا ہو جاتا ہے کہ معدے کی دیوار میں سوراخ ہو جاتا ہے۔ اکثر تے آجاتی ہے جس میں کینسر کے ٹکڑے اور خون ہوتا ہے۔ مریض روز بروز کمزور اور لاغر ہو کر راہیٔ عدم ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

برگ سرپھو کا خشک نو تولہ، سیاہ مرچ ایک تولہ کوٹ باریک کپڑچھان کر دس دس ماشہ کی پڑیا بنالیں۔ یہ ہے وہ حیرت انگیز نسخہ جو کینسر جیسے عسیر العلاج مرض کو چند دنوں میں نیست و نابود کر دیتا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ کھلادیں۔ بڑی مشکل سے دستیاب ہوا ہے جس سے بے شمار کینسر کے مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ یہ سرطان کی قدرتی دوا ہے۔ سو فیصدی کامیاب علاج ہے۔

# السر

## ULCER

اطبا قروح امعاء کہتے ہیں۔ آنتوں میں مختلف اسباب سے زخم پیدا ہو جاتے ہیں۔ اسہال تقریباً ہر حالت میں آتے ہیں، یہ اسہال اکثر متعفن ہوتے ہیں اور ان میں پیپ، بلغم، خون اور بعض اوقات بوسیدہ بلغمی جھلی کے ریشے اور ٹکڑے ہوتے ہیں، درد بھی کم و بیش بالعموم موجود ہوتا ہے۔ اگر زخم بڑی آنتوں کے نچلے حصہ میں ہوں تو ان زخموں کے نتائج میں کبھی تو آنتوں میں چھید ہو جاتے ہیں کبھی متصلہ غدود دلہا میں پیپ دار ورم ہو جاتا ہے، کبھی آنتیں موٹی یا پتلی ہو جاتی ہیں۔

## ترکیب تیاری

رال سفید اور گوند ببول دونوں کو ہم وزن کوٹ کپڑ چھن کر کے سفوف میں چند قطرے پانی ملا کر گوندھیں اور چار چار رتی کی گولیاں بنا کر رکھیں آنتوں کے زخموں کو بمدد تعالیٰ مندمل کرتی ہیں۔

## ترکیب استعمال

ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ آبِ تازہ پلا دیں، انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ قروح امعاء مندمل ہو کر کامل شفاء ہو جائے گی۔ یہ نہایت لاجواب حبِ رال ہے۔



# ڈفیڑیا

## DIPHTHERIA

اطبا خناق کہتے ہیں۔ اس مرض میں حلق، تالو اور حنجرہ کے اندر ورم ہو کر ایک فاسد جھلی پیدا ہو جاتی ہے، مریض کو کچھ حلق میں اٹکا سا معلوم ہوتا ہے اس لئے مریض اسے نگلنے کی کوشش کرتا ہے۔ یہ مرض عموماً ہفتہ عشرہ کے اندر مہلک ہو جاتا ہے (معاذ اللہ) مریض کے اچانک مر جانے کا اندیشہ ہوتا ہے، مریض کو کھانا پینا دشوار ہو جاتا ہے اور سانس لینا مشکل ہو جاتا ہے اور کبھی ہذیان بھی ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

خناق کے لئے املتاس ہی ایک بوٹی ہے جس کے پلانے سے بفضلہ تعالےٰ ننانوے فیصدی کامیابی ہوتی ہے۔ بارہا اس دوا کے طفیل سے خناق کے مایوس مریض بھلے چنگے ہو گئے جن کے بچنے کی کوئی امید نہ تھی۔

## ترکیب استعمال

مغز املتاس چار تولہ گرم پانی میں بھگو کر مل چھان کر روغن بادام چھ ماشہ مصری دو تولہ ڈال کر پلائیں۔ مریض کو ساگودانہ، دودھ، ڈبل روٹی کھانے کو دیں۔ ترش وغیرہ غذا سے پرہیز کریں، ہفتہ عشرہ میں شفاء ہو گی۔

# اپنڈیسائٹس

## APPENDICITIS

اطبا، ورم زائیدہ کہتے ہیں، کانی آنت کے ساتھ تقریباً تین چار انچ لمبا کیچوے کے شکل کا ایک زائدہ ہوتا ہے اس کی ساخت بھی آنتوں کی طرح ہوتی ہے اس میں ایک نالی ہوتی ہے جس کا ایک سرا تو کانی آنت میں کھلتا ہے، دوسرا بیرونی سرا بند ہوتا ہے۔ کسی میوے کے تخم کا زائدہ میں پھنس جانے سے ورم ہو جاتا ہے، دفعتاً مریض درد کی شکایت کرتا ہے اور اسے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ناف کے آس پاس گویا کوئی چھری سے کاٹ رہا ہے۔

### ترکیب تیاری

جس چیز کو لوگ ردی خیال کرتے ہیں، ارباب بصیرت انہیں سے ایسے فوائد حاصل کر لیتے ہیں جو کہ بڑی بڑی قیمتی ادویات سے بھی ناممکن ہوں۔ چنانچہ اسی قسم کا ایک نسخہ یہ ہے جو قولنج ورمی کے لئے اکسیر ہے۔

### ترکیب استعمال

ایک غیر طبیب بھی انہیں تیار کر کے ان سے کماحقہٗ فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

پوست بندق ہندی جلا کر کوئلہ بنائیں، اس میں ہم وزن شب یمانی پیس کر ملائیں۔ گولیاں نخودی بنائیں، تین تین گولیاں صبح شام پانی سے سات دن کھلائیں۔



# کالیرا

## CHOLERA

اطبا، ہیضہ کہتے ہیں، یہ ایک حاد نوعی متعدی مرض ہے جو اکثر وباءً پھیلا کرتا ہے شدید قسم کے ہیضہ میں دو چار ہی دست آنے کے بعد ہاتھ پاؤں اینٹھنے لگتے ہیں۔ جس سے مریض نڈھال ہو جاتا ہے، اس کا جسم سرد ہو جاتا ہے، ہذیان ہو کر انتقال ہو جاتا ہے۔ یہ وہ تباہ کن بیماری ہے جس کا نام سنتے ہی بدن میں کپکپی سی محسوس ہونے لگتی ہے اس کے پے در پے حملوں نے آباد گھروں کو برباد کر دیا ہے، ہزاروں بچے اس وبا کے مارے ہوئے ہوتے ہیں۔

### ترکیب تیاری

ہر طبیب کا صندوقچہ اس دوا سے بھرا رہنا چاہئے۔ تخم مریچ سرخ ایک تولہ، چھانی ہوئی افیون ایک تولہ، قند سیاہ ایک تولہ تمام ادویہ باریک پیس کر کھرل کریں اور بقدر نخود گولیاں بنا کر رکھیں۔

### ترکیب استعمال

مریض ہیضہ کو ایک ایک گولی خشک کھلا دیں، اوپر سے لیموں کا عرق ایک گلاس پلا دیں۔ بحکم خدا دست و قے فوراً بند ہو جائیں گے لیکن تین دن متواتر کھلا دیں۔ جملہ عوارضاتِ ہیضہ سے شفاء کلی حاصل ہو جائے گی۔

# پلیگ

## PLAGUE

اطباء طاعون کہتے ہیں، یہ ایک قسم کا شدید متعدی وبائی مرض ہے، اس کا باعث ایک خاص قسم کا جرم ہے جسے اصطلاح میں جرثومۂ طاعون کہتے ہیں۔ شروع مرض میں تیز بخار کے ساتھ دو چار دن بعد ران یا بغل وگردن کے غدود متورم ہو کر بدیں نکل آتی ہیں جن میں شدید درد اور جلن ہوتی ہے۔ ایک دو روز میں ان میں پیپ پڑ جاتی ہے، مریض کے چہرے پر مُردنی چھا جاتی ہے، شدید طاعون نہایت مہلک ہوتی ہے اس میں نوّے فیصدی اموات واقع ہو جاتی ہیں۔

## ترکیب تیاری

بفضلہ تعالیٰ بہت اچھی دوا ہے، اکثر اصحابِ علم وفن نے اس کی پُر زور الفاظ میں تعریف کی ہے۔ گلِ سُرخ مغربی ایک تولہ، برادۂ صندل سفید ایک تولہ اور کافور نو ماشہ، سب کا پیس کر سفوف بنالیں۔

## ترکیب استعمال

بقدر تین ماشہ صبح، تین ماشہ دوپہر اور تین ماشہ شام کو پانی کے ہمراہ کھلائیں طاعون جیسی مُوذی بیماری کے دفیعہ کے لئے یہ دوا بارہا بار کی مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں شفاء کلی ہوگی۔



# ہائیڈروسل

## HYDROCELE

اطباء فیلہ المار کہتے ہیں، اس مرض میں فوطوں میں پانی اُتر آتا ہے۔ فوطے بتدریج نیچے سے اوپر کو بڑھتے جاتے ہیں اور ان میں گرانی محسوس ہوتی ہے۔ ورم ابتداء میں نرم مگر آخر میں سخت ہو جاتا ہے جو شکل میں عموماً بیضوی یا گول ہوتا ہے، دبانے سے اس میں دلاہٹ معلوم ہوتی ہے لیکن مریض کے کھانسنے سے اس میں کوئی حرکت نہیں ہوتی، کبھی تو یہ مرض پیدائشی ہوتا ہے، لیکن جوانوں میں اکثر ورم خصیہ کے سبب سے ہو جایا کرتا ہے۔

## ترکیب تیاری

عام لوگوں کا خیال ہے کہ بغیر آپریشن کے ہائیڈروسل کا علاج غیر ممکن ہے لیکن ذیل میں ایک ایسا نسخہ درج کیا جاتا ہے جو اس مرض کے اسپشلسٹ کے سینہ کا راز ہے جس سے ہزاروں مریض اچھے ہو چکے ہیں۔

## ترکیب استعمال

کرنجوہ حسب دل خواہ لے کر بھوبھل میں بھون کر چھیل کر مغز نکال لے، روزانہ تین مغز کرنجوہ شب میں پانی سے کھائے، فوطوں کے پانی کو روکتے اور دُور کرتے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں شفاء کامل ہوگی۔

# پتھری

RENAL CALCULUS

ڈاکٹروں کا خیال ہے کہ پتھری بلا آپریشن جا ہی نہیں سکتی لیکن یہ ناز محض حکمائے اہل ہند ہی کو حاصل ہے جو بڑی سے بڑی پتھری کو ریت بنا کر نکال دینے کے مدعی ہیں بلکہ نکال کر دکھا دیتے ہیں۔ پتھری بننے سے پہلے گردہ یا مثانہ میں خون یا بلغم کا ذرہ یا کوئی جرثومہ کسی نہ کسی وجہ سے ضرور موجود ہوتا ہے جس کو مرکز بنا کر معدنی اجزاء اس کے گرد اگرد جمع ہوتے رہتے ہیں اور اسی طرح چنے کے برابر پتھری بن جاتی ہے پھر اجزاء پیشاب سے بڑھ جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

## دردِ گردہ و ریگ گردہ و سنگ گردہ کا آسان علاج

اسی کو بریاں کر کے کوٹ کر مصری ہم وزن ملا کر رکھیں، یہ اپنی نوعیت میں فردِ یکتائے روزگار ہے۔

## ترکیب استعمال

دو تولہ صبح دو تولہ شام ایک پیالہ دودھ کی چائے کے ہمراہ نوش کریں بحکم خدا ہفتہ عشرہ میں کنکر گلا کر نکال دے گا اور لطف یہ ہے کہ ہاضم بھی ہے۔ سالہا سال سے ہمارے تجربہ میں زود اثر ثابت ہو چکا ہے۔



# چیچک

SMALLPOX

اطباء جُدری یا آبلہ کہتے ہیں۔ یہ ایک قسم کا شدید نوعی نہایت متعدی بخار ہی جس کا زہر دس بارہ دنوں تک جسم میں پوشیدہ رہتا ہے اس میں خاص قسم کے دانے مریض کے سارے جسم پر نکلتے ہیں جو پہلے سخت ہوتے ہیں۔ اس مرض کا باعث ماورائے خورد بینی جراثیم ہیں جو اس مرض کے مخصوص دانوں کی رطوبت میں پائے جاتے ہیں کچھ عرصہ بعد رطوبت پیپ میں بدل جاتی ہے، اس عرصہ میں سوائے سستی کے کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوتی۔

## ترکیب تیاری

اہل ہند کی مستعمل ہے تخم ساگون حسب دل خواہ لے کر بریاں کر کے گولیاں رتی رتی کی بنا لیں۔ ایک سال تک کے لئے ایک گولی، تین سے پانچ سال تک کے لئے دو گولی، چھ سے پندرہ سال تک کے لئے صرف تین گولیاں کافی ہیں۔

## ترکیب استعمال

جس کسی کے لئے چیچک نکلی ہوئی ہو، اس کو دوا کی ایک گولی ہمراہ پانی کے کھلا دیں تین دن کے اندر اندر انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا اور چیچک کے دانے باہر نکل کر اچھے ہو جائیں گے۔

# ملیریا

## MALARIA

**ملیریا کی تاریخ** ـــــ ملیریا کوئی نئی بیماری نہیں بلکہ یہ زمانہ قدیم سے بنی نوع انسان میں چلی آئی ہے۔ ۱۸۸۰ء میں ڈاکٹر لیورن نے ملیریا کو دریافت کیا تھا اور ۱۸۹۵ء میں ڈاکٹر راس نے یہ معمہ حل کیا کہ ایک خاص قسم کا مچھر کرموں کو انسان کے خون میں داخل کر دیتا ہے۔ اس کی شناخت یہ ہے کہ پَروں پر بھورے داغ ہوتے ہیں، سَر کے بل کھڑا رہتا ہے۔

## ترکیب تیاری

ملیریا بخار کی بوٹی ـــــ کرنجوہ کے بیجوں کو باریک کوٹ کر پیس کر گوند کے پانی کے ساتھ اس کی گولیاں بنالیں اور اس پر کھانڈ کا کوٹ کر دیں، گولیاں کنار صحرائی کے برابر بنالیں۔

## ترکیب استعمال

بخار آنے سے دو گھنٹے پہلے پانی کے ساتھ کھلا کر پھر بخار کے وقت کے نکل جانے کے بعد ایک خوراک اور کھلادیں، اگر پہلے دن بخار نہیں رُکے تو دوسرے روز بھی دوا کھلائیں انشاءاللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا۔



# ٹائیفائڈ

## TYPHOID FEVER

میعادی بخار کو اطباء تپ محرقہ اسہالی کہتے ہیں۔ یہ بخار آنتوں سے شروع ہوتا ہے جہاں سے ان کی گلٹیاں اور حلقی خلیات میں ورم ہوتا ہے، یہ اکیس روز سے زیادہ عرصہ تک مسلسل چڑھتا رہتا ہے اور کبھی کبھی ایک یا زائد پلٹے اسی مدت میں ہوتے ہیں، پیٹ میں تکلیف ہوتی ہے، تلی بڑھ جاتی ہے اور عموماً جسم پر گلابی رنگ کے داغ نمودار ہوجاتے ہیں۔ انتڑیوں میں سیلانی خون ہلاکت کا باعث ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

اہل ہند کے معمولات سے ہے۔ زہر مہرہ، طباشیر، ست گلو، دانہ الائچی خورد۔ ہر ایک چھ ماشہ مغز تخم کرنجوہ پانچ ماشہ، کافور آدھا ماشہ سب اجزا ملا کر حبوب نخودی بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ایک ایک گولی صبح وشام ہمراہ آب تازہ کھلائیں انشاءاللہ تعالےٰ پہلی ہی خوراک میں فائدہ لگتا ہے رفتہ رفتہ شفا کامل ہوتی ہے۔ میعادی بخار کا مکمل علاج ہے۔

# انفلوئنزا

## INFLUENZA

اطبا رحمیٰ نزلیہ وبائیہ کہتے ہیں، اس کی قسمیں پانچ ہیں اوّل حمی شدّت کا بخار ہوتا ہے جس کے ساتھ نزلہ یا زکام کی شکایت ہوتی ہے۔ دوم تنفسی یہ شدید ہو تو اکثر ہلاکت کا باعث ہوتا ہے۔ آلات تنفس جلد مبتلائے مرض ہو جاتے ہیں۔ سوم خبیث بالعموم وبائی صورت میں ابتدار غنودگی ہوتی ہے۔ چہارم معدی معوی بخار نسبتاً خفیف ہوتی ہے۔ پنجم دماغی عموماً تین سے پانچ دن تک بے ہوشی رہتی ہے۔ جب مریض کو بلایا جائے تو بولتا مگر سمجھ نہیں سکتا۔

## ترکیب تیاری

جوشاندہ مستعمل اہل ہند لونگ، ادرک، دارچینی ہر ایک تین ماشہ جملہ ادویہ کو ایک پاؤ پانی میں جوش دیں۔ جب تین چھٹانک رہ جائے تو اتار کر چھان لیں اور شیشی میں بند رکھیں۔

## ترکیب استعمال

سارا دن گھنٹہ گھنٹہ کے بعد یعنی تقریباً ایک ایک گھنٹہ کے وقفہ سے ایک ایک چمچہ دیا کریں، اس کے سبب ناک میں خوب رطوبت جاری ہوگی اور انشاء اللہ تعالیٰ جملہ شکایات رفع ہو جائیں گی۔



# نمونیا

## PNEUMONIA

اطبا ذات الریہ کہتے ہیں۔ پھیپھڑے میں ورم ہو جاتا ہے۔ ساتھ ہی بخار بھی ہو جاتا ہے۔ پھیپھڑہ ساخت میں اسفنجی اور ملائم ہوتا ہے۔ پھیپھڑے کے ورم ہی کو نمونیا کہتے ہیں۔ اگرچہ پہلے نمونیا کو ابتدائی پھیپھڑوں کا اصلی مرض خیال کیا جاتا ہے لیکن اب یہ ثابت ہو چکا ہے کہ یہ ایک قسم کا تعفن خون ہے جس میں پھیپھڑے زیادہ تر مبتلا ہوتے ہیں۔ دائیں پستان کے نیچے دھیما درد ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

دوا مستعمل اہل ہند۔ کافور خالص دو تولہ، ست اجوائن، ست پودینہ، روغن تارپین ہر ایک ایک تولہ کاربولک ایسڈ تین ماشہ۔ سب کو ملا کر رکھیں تیل بن جائے گا۔

## ترکیب استعمال

سات قطرے پانی میں ڈال کر دن میں تین بار پلائیں اور سات قطرے درد کی جگہ مالش کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ نمونیہ غائب ہوگا۔ اس نسخے کی تاثیر کو دیکھ کر بڑے بڑے ڈاکٹر دنگ رہ گئے۔

# ورمِ دماغ

## CEREBRITIS

اس مرض کی عصبی علامات مختلف مریضوں میں مختلف ہوا کرتی ہے اور جس حصۂ دماغ میں ورم ہوتا ہے اسی کے مطابق علامات بھی ظاہر ہوتی ہیں۔ بعض میں بار بار تشنج ہوتا ہے، جس کے چوبیس گھنٹے بعد بے ہوشی اور اڑتالیس گھنٹے کے بعد ہاتھ پاؤں سرد ہو جایا کرتے ہیں۔ مریض خاموش پڑا رہتا ہے، بول نہیں سکتا، حواس خمسہ میں فتور، عضلات میں پھڑکن اور چہرہ بد ہیئت ہو جاتا ہے۔ انجام اس کا عموماً خراب ہوتا ہے۔ نوے فیصدی موت واقع ہوتی ہے۔

## ترکیب تیاری

ورم دماغ کا فوری علاج۔ بفضلہ تعالیٰ یہ شافی دوائی ہے جو صاحب اس کا تجربہ کریں گے وہ خود ہی اس کی تعریف کرنے پر پھولے نہ سمائیں گے مریض کے سر کے بال کتر دینا چاہئے۔

## ترکیب استعمال

چوزۂ مرغ کو ذبح کر کے فوراً پیٹ چاک کریں اور پیٹ سے آلائش وغیرہ نکال کر گرم گرم سر کے اوپر باندھ دیں۔ اس سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو بہت جلد ہوش آ جائے گا۔



# کِرمِ دماغ

## BRAIN WORM

دماغ میں کیڑے پڑ جانا موت کی نشانی سمجھی جاتی ہے۔ یہ نہایت مہلک بیماری ہے۔ اس سے سر میں درد رہتا ہے اور آواز میں گنگناہٹ پیدا ہو جاتی ہے۔ اکثر ناک سے بدبو آتی ہے۔ ڈاکٹری میں سوائے آپریشن کے اس کا کوئی شافی علاج نہیں مگر طب نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں کئی اکسیر العلاج اور نسخہ جات ملتے ہیں جن سے فوراً کیڑے مُردہ ہو کر ناک کی راہ سے خارج ہو جاتے ہیں۔ جو نہایت اسرار عجیبیہ سے ہے۔

## ترکیب تیاری

کِرم دماغ کو نکالنے کے لئے ایک بے مثال بوٹی ہے۔ مُلیم جوککڑی مشہور ہے، پنساریوں سے سستی مل جاتی ہے۔ حسب دل خواہ کوٹ چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔ تریاق ہے۔

## ترکیب استعمال

بوقت ضرورت مریض کو بطور نسوار ناک میں سُنگھا دیں، اس سے فوراً دماغ کے کیڑے مُردہ ہو کر ناک کی راہ سے خارج ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پھر نہ ہوں گے۔ اور شفاء ہو گی۔

# نسیان

DYSPEDSIA

اکثر پیری کے سن میں کثرتِ بلغم کی وجہ سے نسیان ہو جاتا ہے اور اکثر سنِ شباب میں نسیان عارض ہو کر دماغ کی بیماریوں کی خبر دیتا ہے، دماغ کا اندرونی پردہ دبیز اور کثیف ہو جاتا ہے۔ دماغ کا خاکی مادہ خلافِ معمول سُرخ ہو جاتا ہے اور دماغی بلندیاں دب کر دماغی لبوں سکڑ جاتے ہیں۔ نسیان کے مریض کی قوتِ حافظہ بالکل بگڑ جاتی ہے، وہ سُنی ہوئی باتوں کو یاد نہیں رکھ سکتا۔ دماغ میں اجتماعِ خون کے سبب سکتہ ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

برہم ڈنڈی، اگندر، دارچینی، درچ اور برہمی بوٹی، مساوی الوزن حب بقدر نخود بنائیں۔ بفضلِ تعالیٰ یہ نسیان کی بڑی کارگر دوا ہے۔ جس سے کئی مایوس العلاج مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔

## ترکیب استعمال

ایک ایک گولی روزانہ صبح شام ہمراہ نیم گرم دودھ کے کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ پندرہ دن کے اندر استعمال سے بچپن کی بھولی بسری باتیں یاد آنے لگتی ہیں اور رفتہ رفتہ قوت غیر معمولی طور پر ترقی کرتی جاتی ہے۔ اور نسیان غائب ہو جائے گا۔



# ضعفِ دل

BRADY CARDIA

دل چونکہ سلطنت بدن بنی آدم میں قائم مقام بادشاہ کے ہے اس کا مبتلائے مرض ہونا نہایت خطرناک ہے خصوصاً دل کی کمزوری تو ایک جنسی مرض ہے کہ جس کی نیاز میں دُنیائے طب کی بیش قیمت ادویہ جمع کر کے جواہر مہرہ جات، یاقوتیات اور مفردات و خمیرہ جات کی شکل میں دلائی جاتی ہیں اور کھلائی جاتی ہیں۔ مگر پھر بھی وہ شیشۂ دل میں اثر ناگوارہ نہیں کرتی۔

## ترکیب تیاری

مُربہ آملہ، مربہ سیب، مربہ گاجر، مربہ بہی، مربہ ہلیلہ ہر ایک ایک پاؤ کو گھوٹیں پھر اس میں ورق چاندی، ابریشم، دانہ الائچی خورد، ست پودینہ ہر ایک ایک تولہ طباشیر کبود دو تولہ کو باریک کر کے ملائیں۔

## ترکیب استعمال

ایک تولہ صبح ایک تولہ شام ہمراہ دودھ کے کھلائیں۔ نہایت اعلیٰ درجہ کی مقوی قلب اور مفرح ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی خوراک میں فائدہ معلوم ہو گا۔ رفتہ رفتہ ضعفِ دل دور ہو کر صحت ہو جائے گی۔

# درد دل

ANGINA PECTORIS

دل کے درد میں کبھی دورۂ مرض سے بے چینی ہوتی ہے اور مقام قلب پر گرانی محسوس ہوتی ہے پھر دل میں سخت درد ہونے لگتا ہے لیکن عموماً یہ مرض دفعتاً ہی شروع ہو جایا کرتا ہے۔ چنانچہ دل میں شدت کا درد ہوتا ہے جس کی ٹیسیں ہر طرف خصوصاً بائیں بازو کی طرف اٹھتی ہیں۔ سخت دم کشی ہو کر مریض کو موت کا اندیشہ ہوتا ہے۔ شدتِ تکلیف سے مریض کا رنگ فق ہو جاتا ہے، پسینہ سے جسم تر بتر ہو جاتا ہے، کبھی ساتھ ہی قے ہو جاتی ہے۔ مریض گھبرا جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

عنبر اشہب مائل بہ زردی و سفید نقطہ دار قدرے تلخ چکنا، نہایت خوشبودار، عمدہ حسب دل خواہ لے کر بقدر دو رتی حب بنالیں، قیمتی دواؤں کا مجموعہ ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین دن میں مزمن دل دور ہو جائے گا۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار ایک ایک گولی ہمراہ آب تازہ دیں۔ یہ نسخہ بفضلہ تعالیٰ نہ صرف مایوس العلاج اور زندہ درگور مریضوں کو نئی زندگی بخش چکا ہے بلکہ اطبائے کرام اور حکمائے عظام کی شہرت کا موجب ثابت ہوا ہے۔



# ورم دل

MYCARDITIS

دل کے اندر کی طرف بطور استر جو ایک جھلی لگی ہوتی ہے، اس مرض میں وہ متورم ہو جاتی ہے۔ خصوصاً اس کا وہ حصہ جو مناقد بطرن یادہانہائے قلب کی کیواڑیوں پر لگا ہوتا ہے۔ شوربائیں جوف ہائے قلب میں یہ مرض زیادہ ہوتا ہے۔ اس مرض میں سخت گھبراہٹ کے ساتھ حرارت جسم قدرے بڑھ جاتی ہے۔ نبض باریک اور متفاوت چلتی ہے۔ اگر دل کی کوارٹیاں زخمی ہو گئی ہوں تو جلد کے نیچے جریان خون جمع ہو کر مختلف مقامات پر سیاہی مائل دھبے پڑ جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

چندن سفید، چندن سرخ، گل داؤدی ہر ایک ایک چھٹانک کو گلقند پندرہ تولہ میں ملالیں۔ یہ نسخہ ورم دل کے لئے حیرت انگیز منافع کی بدولت نہ صرف مایوس العلاج بلکہ زندہ درگور مریضوں کو نئی زندگی بخش چکا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح شام چھ چھ ماشہ ہمراہ پانی کے دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کو دن بدن معلوم ہوتا جائے گا کہ ورم دل کس سرعت سے غائب ہو رہا ہے۔ جب مکمل صحت ہو جائے تب دوا کا استعمال ترک کر دیں۔

# دردِ جگر

## BILARY COLIC

اطباء وجع الکبد کہتے ہیں۔ دائیں طرف پسلیوں کے نیچے ایسی شکایت درد کی ہو
ہے کہ مریض مارے درد کے بے قرار ہو جاتا ہے۔ درد کی ٹیس شکم، پشت اور دا
کندھے تک جاتی ہے اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ دائیں پسلیاں شکنجہ میں کسی ہو
ہوتی ہیں۔ نبض کمزور، چہرہ متفکر، مریض نڈھال ہو جاتا ہے۔ کبھی شدّتِ درد
سے مریض کو غش آ جاتا ہے۔ اگر پتھری مرارہ میں واپس چلی جائے تو درد
رفع ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

ریوند مکی، نمک سنگ، انگوزہ، سہاگہ، ہیراکس، لٹا بھی، نوشادر مساوی
الوزن کوٹ پیس کر دو رتی کی گولیاں بنالیں جو بفضلہٖ تعالیٰ اپنی تاثیر سے
درد جگر کو حکمی طور پر دور کرتی ہے۔

## ترکیب استعمال

صبح و شام دو دو گولیاں ہمراہ آبِ تازہ کھلائیں۔ یہ گولیاں ایک باعمل
شخص کی مجرب ہیں۔ میں نے ان گولیوں کو چند مریضوں پر آزمایا ہے۔ خدا تعالیٰ
نے شفاء عطا فرمائی ہے۔ میں اس کی قدر کرتا ہوں۔ آزمودہ ہے۔



# ورم جگر

## HEPATITIS

کبھی صرف جگر کے غلاف میں ورم ہوتا ہے کبھی ہر دو میں اور کبھی جگر کی گہری ساخت
میں ورم ہوتا ہے اور کبھی جگر کی صفراوی نالیوں میں۔ اگر صرف جگر کے غلاف ہی میں
ورم ہو تو مقامِ جگر پر درد ہوتا ہے اور سانس کھینچ کر آتا ہے لیکن افعال جگر میں
کچھ فتور نہیں آتا۔ اگر جگر میں بھی ورم ہو تو مقامِ جگر پر یعنی دائیں جانب کی
پسلیوں کے نیچے کا مقام کسی قدر اونچا معلوم ہوتا ہے اور وہاں درد ہوتا
ہے۔ مریض بائیں کروٹ پر لیٹ نہیں سکتا۔

## ترکیب تیاری

برگ کسونڈی آٹھ تولہ، فلفل سیاہ دو تولہ باریک پیس کر تولے تولے کی
پڑیا بنالیں۔ مجھے حیرت ہے کہ قادرِ مطلق نے اس معمولی نسخہ میں کس غضب کی تاثیر بھر دی
ہے۔ ورم جگر کے علاج کا یہ نادر تحفہ جو ایسے باخدا انسان سے ملا ہے جس کو آج زمانہ
تلاش کرتا پھرتا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح ایک پڑیا مریض کو پلا دیں ہمراہ آبِ تازہ کے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے
دو ہفتہ کے استعمال سے مکمل شفاء ہوگی۔ یاد رہے کہ جگر کی تمام بیماریوں میں چائے، چاول، کچی
شیرینی اور قابض اشیاء سخت مضر ہوتی ہیں۔ اس سے پرہیز کریں۔

# جگر کا سکڑنا

## CIRRHOSIS OF THE LIVER

اطباء جگر کے سکڑنے کو اسے ورم کبد کہتے ہیں۔ اس مرض میں جگر کے اصلی ذرات زائل ہو کر فاسد ریشے پیدا ہو جاتے ہیں اور وہ سکڑ کر جگر کو چھوٹا کر دیتے ہیں لیکن کبھی فاسد ریشے بکثرت پیدا ہو کر جگر کو معمول سے بڑا کر دیتے ہیں۔ داہنی طرف کی پسلیوں کے نیچے درد ہوتا ہے ابتدائے مرض میں جگر کسی قدر بڑھ جاتا ہے مگر بعد میں سکڑ کر چھوٹا ہو جاتا ہے۔ جلد خشک اور جسم کا رنگ زردی مائل ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

حب صفرالکبد۔ نوشادر، نمک طعام، نمک لاہوری، سہاگہ بریاں، تر کچور ہلیلہ سیاہ، پوست ہلیلہ کابلی، بائبڑنگ، فلفل سیاہ، زنجبیل، ہر ایک ایک تولہ گولیاں بقدر نخود بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ دو گولیاں دوپہر میں اور دو گولیاں رات میں بعد طعام پانی سے کھلائیں۔ یہ گولیاں جہاں دیگر امراض جگر کے لئے تریاق ثابت ہوئی ہیں وہاں جگر کے سکڑ جانے کو بھی بفضلہ تعالیٰ اعجاز مسیحا سے کم نہیں۔



# ضعف گردہ

## ALBUMINURIA

اس مرض میں ساخت گردہ چربی یا موم میں بدل جاتی ہے تو ایسی صورت میں گردوں میں امتلاء یعنی اجتماع خون یا ورم ہوتا ہے۔ اس میں جو خون پیدا ہوتا ہے وہ بھی ناقص اور فاسد ہوتا ہے اور اعضاء کی پرورش کے لائق نہیں ہوتا۔ پس خرابی خون کے باعث چہرہ اور بدن کا رنگ سفیدی اور زردی مائل ہو جاتا ہے۔ ہاتھ پاؤں اور بالخصوص چہرہ اور بدن کا سارا حصہ تہبیج ہو کر خمیرہ کی طرح پھول جاتا ہے۔ قوت باہ ناقص ہو جاتی ہے یا بالکل زائل ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

برگ کاسنی خشک چار تولہ، برگ بنفشہ خشک دو تولہ، نمک کھاری ایک تولہ باریک پیس کر تین تین ماشہ کی پڑیا بنالیں۔ یہ نسخہ گویا "اعجاز مسیحا ہے" اپنے خداداد اثرات کا اس قدر سرمایہ دار ہے کہ اپنی سریع النفع سے بفضلہ تعالیٰ عطیہ خداوندی ہے۔

## ترکیب استعمال

صبح و شام نیم گرم پانی سے پلادیں انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی خوراک میں فائدہ معلوم ہونے لگتا ہے اور رفتہ رفتہ درد گردہ کو شفاء کامل ہوتی ہے۔ گردہ کے تمام عوارضات کا مکمل علاج ہے غرضیکہ سینکڑوں مریض اس سے بفضلہ تعالیٰ ہمیشہ کے لئے صحت یاب ہو چکے ہیں۔

# دردِ گردہ

## RENAL COLIC

اکثر غلیظ اور ٹھنڈی چیزوں کے کھانے یا چاولوں کے کثرتِ استعمال سے ریاح پیدا ہو کر گردے میں درد اور رکھچاوٹ پیدا ہوتی ہے۔ جس سے درد کی شکایت ہو جاتی ہے۔ کمر میں گردے کے مقام پر سخت درد ہوتا ہے تکلیف کی شدت سے مریض ماہیٔ بے آب کی طرح لوٹتا اور تڑپتا ہے۔ بار بار پیشاب کی حاجت ہوتی ہے مگر پیشاب بند ہوتا ہے اور آتا بھی ہے تو قطرہ قطرہ، درد کی ٹیس خصیوں تک پہنچتی ہے۔ جس طرف کے گردے میں درد ہوتا ہے اس طرف کا پاؤں سُن ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ جامع النفع کثیر الفوائد اور مطب میں رہنے کے قابل اکسیری دوا ہے کلکی سیاہ اور شکر تری دونوں ہم وزن لے کر باریک پیس کر ایک ایک ماشہ کی پڑیا بنا لیں

## ترکیب استعمال

بوقتِ ضرورت ایک ایک پڑیا ہمراہ پانی کے مریض کو کھلانا تریاق کا حکم رکھتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد فوراً بند ہو کر شفاء کامل حاصل ہو گی۔ یہ دردِ گردہ کی واحد بے خطا دوا ہے۔



# ورم گردہ

## CHRONIC NEPHRITIS

اس مرض میں گردوں کی ساخت یا تو دانہ دار ہو جاتی ہے یا چربی میں بول جاتی ہے یا موم کی مانند ہو جاتی ہے۔ کبھی اس مرض میں گردہ متورم ہو کر گردہ بڑا ہو جاتا ہے اور دیکھنے میں اس کا رنگ سفید معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ ابتداء میں مریض ظاہراً تندرست معلوم ہوتا ہے صرف سانس جلد جلد لیا کرتا ہے۔ جس قدر بڑھتا جاتا ہے مریض اسی قدر دُبلا ہوتا جاتا ہے لیکن بسبب آماس کے دُبلاپن معلوم نہیں ہوتا مریض کا چہرہ پھیکا اور پھولا ہوا ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

قبض کشا لاجواب بوٹی، گل گاؤزبان پشاوری، یہ اودے رنگ کے پھول ہوتے ہیں جو ان ناموں سے موسوم ہیں۔ پنساری سے لیکر باریک پیس لیں اور اس کے برابر قند سفید ملا کر بحفاظت رکھیں۔

## ترکیب استعمال

رات کو سوتے وقت ایک تولہ کی مقدار ہمراہ آبِ تازہ کے کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بغیر کسی تکلیف کے بوقتِ صبح اجابت بافراغت ہو گی اور طبیعت تمام دن ہشاش بشاش رہے گی۔

# شدید ورم

## ACUTE INFLAMMATION

اطبا ورم حاد کہتے ہیں۔ شدید ورم دو قسم کا ہوتا ہے مقامی مزاجی۔ مقام ماؤف سُرخ ہوتا ہے، وہ سُوجا ہوا ہوتا ہے، اس میں درد ہوتا ہے، اس کا فعل ناقص ہوتا ہے۔ یعنی سب علامات مقام ماؤف میں ورم کے سبب پیدا ہو جاتی ہیں۔ ورم کے سبب جو مزاجی علامات پیدا ہوتی ہیں ان کی کمی بیشی ورم کی شدت وخفت اور مریض کی طاقت پر منحصر ہوتی ہے۔ دورانِ خون میں ردی مادہ شامل ہونے سے سوزشی بخار ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

برگ مکو خشک دو تولہ، برگ کاسنی خشک ایک تولہ، نمک ہندی چھ ماشہ سفوف تیار کر کے تین تین ماشہ کی پڑیا بنا لیں۔ اس کا ضماد بھی محلل اورام ہے۔

## ترکیب استعمال

اس کی ایک ایک پڑیا ہمراہ عرق بادیان دن میں چار بار کھلانے سے یہ نسخہ ورموں کو تحلیل کر کے درد کو روکتا ہے اور بفضلہ تعالےٰ سوزش کو کافور کرتا ہے۔



# ضعف معدہ

## WEAKNESS OF STOMACH

انسانی صحت کی بقا کے لئے معدہ کی درستی اشد ضروری ہے جونہی معدہ میں خلل واقع ہوا فوراً کوئی نہ کوئی بیماری نمودار ہو جاتی ہے اس لئے معدہ کی درستی کا خیال رکھنا ہر انسان کے لئے فرض ہے۔ اگر معدہ اپنا کام کما حقہٗ کرتا ہو گا تو گو غذا بالکل معمولی ہو تب بھی موجب طاقت ثابت ہوتی ہے اور بصورتِ دیگر یعنی معدے کے خرابی کے دوران خواہ اچھی سے اچھی مرغن غذا کھائی جائے اس سے فائدہ حاصل نہ ہو گا۔ جب تک معدہ درست نہ ہو۔

## ترکیب تیاری

جس شخص کے معدہ میں غذا بہت کم ٹھہرتی ہو یعنی بہت جلد پاخانہ کی راہ سے اچھی طرح ہضم ہوئے بغیر نکل جاتی ہو تو ایسی صورت میں یہ نسخہ برتیں۔ دھنیاں پانچ تولہ، مرچ سیاہ دو تولہ، نمک دو تولہ باریک پیس کر چورن بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ تین وقت کھانا کھانے کے بعد تین ماشہ کی خوراک دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس سے معدہ بے شمار بیماریوں سے محفوظ رہے گا اور بھوک خوب لگے گی۔ کھایا ہوا جزو بدن بنے گا۔ غرض کہ لاثانی چورن ہے۔

# قولنج

## COLIC

یہ مرض سبب پڑ جانے سُدّہ کے امعاء قولون میں عارضہ ہوتا ہے۔ اس میں ریح اور پاخانہ کا خروج بہ دشواری درد کے ساتھ ہوتا ہے۔ اکثر بے چینی زیادہ ہوتی ہے مریض پیٹ کو دبائے رکھتا ہے مارے درد کے بے تاب ہو جاتا ہے۔ دورہ اکثر ریح کا خارج ہو کر یکایک رفع ہو جاتا ہے، مریض تندرست ہو جاتا ہے اگر مریض کو یہ مرض دیر تک رہے تو چہرہ متفکر اور جسم سرد ہو جاتا ہے نہایت سخت درد ہو تو بعض مریضوں کو غشی بھی آجاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

جبوب قولنج تجارتی نسخہ ہے۔ موا سنگ برانڈ نمبر ۷۷۷ کا صابن جو چونا اور سجی سے بنایا جاتا ہے، چاقو سے تراش کر پانی کے مدد سے گھول کریں، رنگ تبدیل کرنے کیلئے تھوڑا سا گیرو اور خوش ذائقہ کے لئے روغن بادیان۔

## ترکیب استعمال

چند قطرے شامل کر کے دو دو رتی کی گولیاں بنا کر سایہ میں خشک کر لیں۔ اور دو گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ کے کھلائیں۔ صبح بغیر تکلیف کے ایک دو دست آجاتے ہیں۔



# ضعف مثانہ

## ATONY OF THE BLADDER

اس مرض میں مثانہ اس قدر کمزور ہو جاتا ہے کہ اس میں پیشاب کرنے کی طاقت زائل ہو جاتی ہے۔ مثانہ کے عضلاتی ریشوں کے کمزور ہو جانے سے اکثر یہ بیماری بوڑھے اشخاص کو ہو جایا کرتی ہے، مریض نہ تو پیشاب کو روک سکتا ہے، نہ زور سے خارج کر سکتا ہے۔ پیشاب دھار باندھ کر نہیں نکلتا پھر کچھ عرصہ بعد مثانہ بھرا رہنے کے سبب بڑا ہو جاتا ہے۔ اس میں سے پیشاب ٹپکتا رہتا ہے پاؤں پر آماس آجاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

اس نسخہ کو گویا اعجاز مسیحا کہا جاتا ہے، اپنے خداداد اثرات کا اس قدر سرمایہ دار ہے کہ اپنی سریع النفعی سے بفضلہ تعالیٰ عطیۂ خداوندی ہے۔ کُندر حسب ضرورت لے کر اتنی ہی مصری ملا کر سفوف بنالیں اور چھ چھ ماشہ کی پڑیا بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ایک پڑیا ہمراہ پانی کے کھلائیں، مثانہ کو طاقت دیتی ہے۔ کوڑیوں کی لاگت میں تیار ہوتی ہے، اشرفیوں کے فائدے دکھاتی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی تکلیف دور ہو جائے گی۔

# خراش مثانہ

## VISICAL IRRITABILITY

اختیار سلسل البول کہتے ہیں۔ یہ مرض عموماً دو قسم کا ہوتا ہے ایک وہ جو مثانہ کے کمزور یا ڈھیلا ہونے سے پیدا ہوتا ہے۔ اس قسم کے مرض میں پیشاب قطرہ قطرہ ٹپکتا رہتا ہے یا تھوڑا تھوڑا آتا ہے، مریض پیشاب کو روک نہیں سکتا، اگر مثانہ مسترخی ہو جائے تو پیشاب بے خبر خطا ہو جاتا ہے اور دوسرے وہ جو خراش مثانہ وغیرہ سے پیدا ہوتا ہے اس مرض میں سوتے سوتے بستر میں یا بیٹھے ہوئے بے خبر فرش پر مریض کا پیشاب نکل جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

کندر اور مصطگی ہر ایک ایک تولہ کو باریک پیس کر بارہ تولہ گلقند میں ملا کر مرطبان میں محفوظ رکھیں۔ اگر مریض بچہ ہو تو اس کی عمر کے مطابق وزن مقرر کریں یہ نسخہ سوتے میں پیشاب نکل جانے اور پیشاب کی زیادتی کو روکتا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام تولہ تولہ بھر چاٹن کی طرح کھلائیں۔ اس کے متواتر استعمال سے بحکم شافی مطلق ضرور بضرور بول بے خبری کم ہو کر بند ہو جائے گا اور اس شرمناک مرض سے مریض کو ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔



# ورم خصیہ

## ORCHITIS

ماؤف خصیہ متورم ہو کر سخت اور دردناک ہو جاتا ہے، درد بہت شدت کا ہوتا ہے جس کی ٹیسیں شکم، کمر اور رانوں تک جاتی ہیں، جب گلسوئے یا کنپھڑے کے سبب سے یہ مرض ہو تو وہاں ورم منتقل ہو کر خصیہ میں آ جاتا ہے، ہر غددوں کو کسی قسم کی ہمدردی ہے جس سبب سے ایک غدود کا ورم دوسرے میں منتقل ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

نسخہ واسطے خصیے کی سوج کے:۔ جس خصیہ پر سوج چڑھی ہو اور خصیے نیچے اتر آئے ہوں تو چاہیے کہ برگ تندے کر کئی بوند شہد اور تھوڑا سا چونا ملا کر گرم گرم لیپ لگائیں۔

## ترکیب استعمال

انشاء اللہ تعالیٰ خصیے کا ورم برطرف ہو جائے گا اور نیچے اترا ہوا خصیہ بھی پھر اصلی حالت پر چڑھ جائے گا، تین دن میں مرض جاتا رہے گا، زور کی حرکت اور چلنے پھرنے اور بادی ترش ثقیل اور قابض اشیاء سے پرہیز کریں۔

# درد خصیہ

## NEURALGIA OF THE TESTICALES

اطباء وجع الانثیین کہتے ہیں، جلق اور کثرت مجامعت اس کے اسباب ہوتے ہوتے ہیں۔ ایک یا دونوں خصیوں میں ٹھہر ٹھہر کر درد ہوتا ہے۔ درد کے وقت خصیہ اوپر کو چڑھ جاتا ہے۔ ہاتھ لگانے سے درد کی شدت ہوتی ہے کبھی اس شدت کا درد ہوتا ہے کہ مریض خصیہ نکلوا دینے کی خواہش کرتا ہے، یہ درد عصبی ہوتا ہے اس میں سوزش اور ورم نہیں ہوتا مریض کو تا بہ کمر گرم پانی میں بٹھا کر ٹکور کرنے سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔ مندرجہ ذیل نسخہ خصیتین کی اکثر مرضوں کے لئے اکسیر چیز ہے مثلاً خصیوں کا ڈھلک جانا، یا خصیوں میں خارش ہو جانا وغیرہ۔

## ترکیب تیاری

بادیان آدھ سیر، گڑ آدھ سیر، گھی آدھ سیر، حسب دستور گھی اور گڑ کی بت بنا کر اس میں بادیان باریک ملا کر چھٹانک کے لڈو بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ دو لڈو کھائیں انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جائے گی۔



# دوران سر

## GIDYNESS

عام کمزوری، خرابی خون سے یہ بیماری اٹھتے بیٹھتے یا چلتے وقت زیادہ ہوا کرتی ہے۔ چنانچہ مریض کو اپنا جسم یا آس پاس کی چیزیں گھومتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں۔ جب یہ مرض خفیف قسم کا ہوتا ہے اس میں ذرا سا چکر آتا ہے اور تھوڑی سی جسمانی لغزش ہوتی ہے لیکن جب دوران سر تیز ہوتا ہے تو آنکھوں کے سامنے اندھیرا سا آجاتا ہے اور اگر فوراً بیٹھ نہ جائے تو گر پڑتا ہے۔ اطباء اس حالت کو دوار یا سدر کہتے ہیں، کبھی قے ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

مغز بادام شیریں سات عدد، تخم خشخاش سات ماشہ، کشنیز خشک سات ماشہ سب کو گائے کے ایک پاؤ دودھ میں گھونٹ کر چھان لیں، دو تولہ گائے کا گھی دیگچی میں ڈال کر آگ پر رکھیں جب گھی گرم ہو جائے تو اس میں دودھ ڈال دیں جوش آجانے پر نیچے اتار کر مصری دو تولہ لے کر شیریں کریں۔

## ترکیب استعمال

انشاء اللہ تعالیٰ اس کے بیس دن کے استعمال سے یہ عارضہ بالکل رفع ہو جائے گا۔

# اختلاج دل

## TACHYCARDIA

دل کی دھڑکن اور خفقان کی شکایت آج کل بہت دیکھی جاتی ہے۔ شروع میں
اس کی پرواہ نہیں کی جاتی لیکن یہی وہ مرض ہے جس کے نتیجے میں فوری موت واقع
ہو جاتی ہے۔ اسے ہارٹ فیل ہونا کہہ دیا جاتا ہے چنانچہ بعض نے سپاہی بحالت کو
کبھی شدید خفقان چلتے چلتے گر پڑتے ہیں۔ اس مرض میں طبیعت بے قرار و بے چین
ہوتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا دل ڈوبا جاتا ہے۔ آنکھوں کے سامنے اندھیرا
چھا جاتا ہے اور کبھی بے ہوشی بھی طاری ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

گل چاندنی، گل سیوتی، گل گڑھل، گل کپاس، گل سپاری، گل پستہ، گل دھاو
گل نیلوفر اور گل گاؤ زبان ہر ایک ایک تولہ کو گلقند نو تولہ میں ملا لیں۔ اس سے
انشاء اللہ تعالیٰ دو ہفتہ میں شفاء ہو گی۔

## ترکیب استعمال

دل کی حرکت جو بڑی بے تابی اور اضطرار کے ساتھ جاری ہو اس کو آناً فاناً
میں اصلاح پر لے آتی ہے۔ مشین کے پرزے کی طرح نہایت زور پر چلتا ہوا دل
فوراً اصلی حالت پر حرکت کرنے لگتا ہے۔ ایک تولہ صبح ایک تولہ شام کھلائیں۔



# ضعف جگر

## HEPATIAQIA

اطباء نقص الدم مہلک کہتے ہیں یہ ایک قسم کا انیمیا ہے جس میں خون کے اندر
علوم سمیت کے پیدا ہونے سے سرخ دانہائے خون کی مقدار کم ہو جاتی ہے
قلب اور جگر کی ساخت کی چربی میں تبدیل ہونے لگتی ہے اور جریان خون
تعداد بڑھ جاتی ہے یہ مرض جلد بڑھتا ہے اور اکثر مہلک ثابت ہوا کرتا
ہو مریض چھ ماہ سے ایک سال کے اندر انتقال کر جاتے ہیں اور بعض
خوش نصیب شفایاب ہو جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

کوکل، دم الاخوین، شب یمانی، ریوند چینی، گلنار، مساوی الوزن کوٹ
کر لعاب صمغ عربی میں گولیاں دو رتی بنا لیں، اس کے محاسن کا اعتراف
کر سکتے ہیں جنہوں نے استعمال کیا ہو۔

## ترکیب استعمال

صبح شام دو دو گولیاں ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔ بڑی جستجو کے بعد یہ گراں بہا
گولیاں دستیاب ہو چکی ہیں اب بغرض رفاہ عام پوری کشادہ دلی سے ظاہر
کیا جاتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں جگر فولاد کی طرح مضبوط ہو جائیگا۔

# دردِ معدہ

GASTRAGA

اطبا حرقۃ المعدہ اور عوام دردِ دل کہتے ہیں لیکن درحقیقت یہ فم معدہ کا شدید درد ہے اور چونکہ فم معدہ دل کے قریب ہوتا ہے اسی لئے مریض مقامِ قلب پر درد کی شکایت کرتا ہے۔ یہ معدہ کا عصبی درد ہے فم معدہ میں ٹھہر ٹھہر کر درد ہوتا ہے۔ عموماً تو خلو معدہ میں درد ہوا کرتا ہے اور کھانا کھانے سے اس میں تخفیف ہو جاتی ہے۔ دورۂ مرض کے وقت مریض کے دل میں جلن بھی ہوتی ہے۔

## ترکیب تیاری

سفید رنگ کی عمدہ ہینگ ایک رتی، منقیٰ کا بیج نکال کر منقیٰ میں ایک رتی ہینگ رکھ لیں۔ بفضلہ تعالیٰ اپنے اندر بجلی کا اثر رکھتا ہے۔ یہ نسخہ اگر بے ہوشی کی حالت میں بھی مریض کو اگر دیا جائے تو فوراً ہوش میں آجائے گا۔ درد فم معدہ کے لئے بارہا کا آزمودہ ہے۔

## ترکیب استعمال

ہمراہ پانی کے کھلا دیں، بحکم خدا درد فوراً بند ہو جائے گا۔ خدا نے عجیب اثر اس میں رکھا ہے۔ قابل قدر تجربہ کے بعد آپ خود ہی داد دیں گے۔ یہ نسخہ کوڑی کے درد کے وقت دورۂ مرض میں بھی مریض کو مفید ہے۔



# ورمِ معدہ

GASTRITIS

اس مرض کی دو قسمیں ہیں شدید، مزمن۔ اس مرض میں معدہ کی لعاب دار جھلی متورم اور سرخ ہو جاتی ہے۔ اس سے سفید غلیظ رطوبت بکثرت تراوش پاتی ہے اور کہیں کہیں اس پر چھوٹے چھوٹے زخم بھی پڑ جاتے ہیں جن سے خون نکلتا ہے۔ بعض اوقات معدہ کی اندرونی سطح کسی سوزندہ زہر کے اثر سے متورم ہو جاتی ہے اور اس میں پیپ پڑ جاتی ہے۔ اور کبھی یہ ورم انتڑیوں کی طرف بڑھ جاتا ہے اور پیٹ میں سخت درد ہو کر چند گھنٹوں میں مریض مر جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

ہلیلہ زرد، زنجبیل، چیتہ، سہاگہ بریاں، سجی، شورہ، قلمی، باؤبڑنگ، زیرہ سیاہ، زیرہ سفید، نمک سیندھا سب مساوی کوٹ چھان کر دو چند قند سیاہ میں ملا کر نخود گولیاں بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

دو گولی صبح دو گولی شام نیم گرم پانی سے کھلائیں۔ ورم طحال بدہضمی، نفخ شکم، پیٹ میں گڑگڑاہٹ اور حبس ریاح میں بفضلہ تعالیٰ بے حد مفید ہے دیرینہ سے دیرینہ ورم معدہ کی شکایت رفع ہو جاتی ہے۔

# ورم مثانہ
## ACUTE CYSTITIS

اس مرض میں مقام مثانہ پر درد ہوتا ہے جس کی ٹیس خصیوں تک اور سیون
تک جاتی ہیں۔ پیڑو میں گرانی یا بے چینی محسوس ہوتی ہے، پیشاب گیرو رنگ
کا بدبودار بار بار اور تھوڑا سا خارج ہوا کرتا ہے، اس میں پیپ اور خون
کی آمیزش ہوتی ہے، مریض نڈھال ہو جاتا ہے اور اگر مرض بڑھ جائے تو
شدید درد ہونے لگتا ہے اور مریض ہذیان میں مبتلا ہو کر راہی ملک عدم
ہو جاتا ہے۔ معاذاللہ۔

## ترکیب تیاری

ابتداء میں آب شہد یا شکر کا شربت پلائیں تاکہ قرحہ پیپ وغیرہ سے
پاک ہو جائے بعدہٗ اندمال زخم کے لئے سفوف کا کچھ سات ماشہ کی مقدار
میں کھلائیں اور تحلیل ورم کے لئے مغز تخم خیارین۔

## ترکیب استعمال

مغز تخم خربزہ ہر ایک چار ماشہ، تخم خطمی، تخم خبازی، تخم کتاں ہر ایک
سات ماشہ کوٹ چھان کر باریک سفوف بنائیں، بمقدار نو ماشہ چند روز
کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔



# تشنج مثانہ
## VESICAL SPASM

احتباس البول کہتے ہیں، مثانہ میں تشنجی درد ہوا کرتا ہے، پیڑو میں سخت درد
ہوتا ہے جس کی ٹیسیں پیشاب کی نالی تک جاتی ہیں، بہرکیف جب یہ بیماری ہو جاتی ہے
تو پیشاب مشکل اور تکلیف سے آکر بند ہو جاتا ہے اگر اس کا ایسا مناسب علاج نہ
کیا جائے تو نتیجہ عموماً خراب نکلتا ہے۔ یہ ایسی بیماری نہیں جس کو برداشت کیا جائے
اس سے کبھی تو چند ہی گھنٹوں میں نوبت ہلاکت تک پہنچ جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

گو یا یہ مختصر اور معمولی اجزاء سے مرکب ہے مگر فوائد کے لحاظ سے بڑے
بڑے نسخوں کو یہ دوا مات کر دیتی ہے کم خرچ بالانشین اگر کسی دوا کو کہا جائے
تو وہ یہی سفوف ہے۔ بفضلہٖ تعالیٰ بند پیشاب کو فوراً کھول دیتا ہے۔

## ترکیب استعمال

سنگ جراحت چار ماشہ، قلمی شورہ پانچ ماشہ، کافور ایک رتی، ان سب
کی ایک ہی خوراک آب تازہ یا لسّی کے ساتھ پلا دیں انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی خوراک
میں بند پیشاب فوراً کھل جائے گا۔

# غشی

## SYNCOPE

اس مرض میں عارضی طور پر دل کا فعل بند ہو جاتا ہے، غشی کا باعث دورانِ خون کا فشل ہوتا ہے جس کی وجہ سے دورانِ خون کی درآمد و برآمد کی کمی ہوتی ہے۔ کبھی کبھی تو یکایک غش کھا کر مریض فوراً مر جاتا ہے اور کبھی بتدریج علاماتِ غشی نمایاں ہو کر کچھ دیر بعد غشی دُور ہو جاتی ہے لیکن بالعموم غش آنے سے پہلے سر گھومتا ہے، آنکھوں کے سامنے اندھیرا آجاتا ہے، نبض نہایت کمزور چلتی ہے، سرد پسینے سے جسم تر بتر ہو جاتا ہے۔ ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں اور مریض بے ہوش ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

لخلخہ غشی:۔ صندل سفید چھ ماشہ، کافور چھ ماشہ، عرق گلاب دو تولہ، عرق کیوڑہ دو تولہ، عطر خش ایک ماشہ سب کو باہم ملا کر چوڑے مُنہ کی شیشی میں محفوظ رکھیں۔

## ترکیب استعمال

بوقت ضرورت شیشی کا مُنہ کھول کر مریض کو سونگھا دیں۔ بے ہوشی اور غشی خواہ کسی وجہ سے ہو انشاء اللہ تعالیٰ فوراً ہوش آجائے گا اور قلب و دماغ کو فرحت پہنچے گی۔



# جلندھر

## DROPSY

اطباء استسقاء کہتے ہیں۔ یہ مرض آہستہ آہستہ ایسے مقامات سے شروع ہوتا ہے جو لٹکے ہوئے ہوتے ہیں۔ وہاں رطوبت جمع ہونے سے پانی بھر جاتا ہے۔ بعض اوقات یہ مرض یک لخت ہی پیدا ہو جاتا ہے اور چند گھنٹوں میں سارا جسم پھول کر کُپا ہو جاتا ہے، جلد تنی ہوئی چمکدار ہو جاتی ہے، بعض اوقات تناؤ سے پھٹ جاتی ہے۔ آماسیدہ مقامات کی طبعی قوت کمزور ہو جاتی ہے، ذرا سی خراش سے سوزش ہو جاتی ہے، کبھی کبھی وہاں کی ساخت سڑ گل جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

**حب استسقاء:۔** مرمکی، صبر زرد، بیخ حنظل، زنجبیل، آنبہ ہلدی، پوست بلیلہ زرد، ریوند چینی، تربد سفید ہر ایک چھ چھ ماشہ سنا مکی ایک تولہ، جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار ایک ایک گولی پانی سے دیں، یہ گولیاں پانی کو پیٹ سے نکالتی ہیں اور حوالی جگر کی رگوں کو خوب صاف کرتی ہیں، دوبارہ پانی جمع ہونے کا خدشہ نہیں رہتا۔ بفضلہ تعالیٰ شفاء ہو جاتی ہے۔

# موٹاپن

## OBESITY

اطبا سمن مفرط کہتے ہیں۔ اس مرض میں جلد کے نیچے اور اندرونی اعضاء کے گرد چربی کی مقدار بڑھ جاتی ہے جس سے حرکات بدنی میں دشواری واقع ہوتی ہے اور سارا جسم پھولا ہوا، وزنی اور بے ڈول ہو جاتا ہے۔ اندرونی اعضاء مثلاً دل، پھیپھڑے وغیرہ اپنے افعال بخوبی انجام نہیں دے سکتے۔ معمولی ریاضت سے سانس پھولنے لگتا ہے، نیز اشخاص کی عمر بھی کم ہوتی ہے اور بعض اوقات ناگہانی موت سے مر جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

یہ اکسیری دوا ہے جو مجھے ایک کامل بزرگ سے بمشکل تمام حاصل ہوئی جو آج بحمدہٖ تعالیٰ نہایت کشادہ دلی کے ساتھ نذر ناظرین کرتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ ایسی نایاب دوا بلا بخل ظاہر کرنے میں شاید ہی کسی کا حوصلہ ہو، امید ہے کہ مجھے دعائے خیر سے یاد فرمائیں گے۔

## ترکیب استعمال

چندر رس ایک ماشہ، سکنجبین سادہ ایک تولہ میں ملا کر چٹائیں۔ ایسی تین خوراکیں، صبح دوپہر، شام استعمال سے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز میں موٹاپا دور ہو جائے گا۔



# رعشہ

## CHOREA

لرزہ بر اندام ہونے کو اطباء ارتعاش کہتے ہیں۔ شدید قسم میں پہلے چہرے کے عضلات پھڑکنے لگتے ہیں، پھر بازو اور ٹانگ وغیرہ خود بخود عجیب طرح سے حرکت کرتے ہیں اور بعض اوقات نصف یا سارا جسم ہلتا رہتا ہے۔ مریض کھڑا ہو تو لڑکھڑاتا ہے، کسی چیز کو اٹھانا چاہے تو ہاتھ جھٹکا کھا جاتا ہے۔ روز بروز کمزور ہوتا جاتا ہے۔ یہ مرض عموماً دفعتاً لاحق ہو جاتا ہے اور کبھی بتدریج بھی ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

**نسخہ حبوب رعشہ:** اسطوخودوس، قرنفل ہر ایک دس ماشہ دارچینی، ہلیلہ کابلی، پودینہ ہر ایک سات ماشہ، تربد ثمار لیقون، حلتیت، جند بید ستر، ہر ایک چار ماشہ، عقر قرحا، زعفران ہر ایک تین ماشہ، سم الفار ورق۔

## ترکیب استعمال

سب ادویہ کو باریک پیس کر باہم خوب ملا لیں اور قدرے شہد ملا کر فلفل سیاہ کے برابر گولیاں بنائیں۔ دن میں تین وقت بعد غذا دو دو گولیاں پانی سے کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ رعشہ بالکل دور ہو جائے گا۔ شفاء ہو جائے گی۔

# سکتہ

## APOPLEXY

اس مرض کی نوبت پانچ منٹ سے لے کر بہتر گھنٹہ تک عموماً رہتی ہے۔ مریض بالکل بے ہوش ہوتا ہے اگر اس کا ہاتھ اٹھا کر چھوڑ دیا جائے تو ایسے گر پڑتا ہے جیسے مُردے کا ہاتھ، جگانے سے بالکل نہیں جاگتا، سانس دِقّت اور خراٹے سے آتا ہے۔ ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے ہیں۔ آنکھوں کی پتلیاں کشادہ اور بے حس ہو جاتی ہیں۔ دانتی لگی ہوتی ہیں، نگلنے کی قوت زائل ہو جاتی ہے، کبھی اسی حالت میں مر جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

ست روغن رائی آدھا تولہ کو شیشی میں سنبھال کر رکھیں۔ لاجواب نسوار ہے۔ اس کا پیہم استعمال کرنا کچھ مدت میں مرضِ سکتہ کو بیخ و بن سے اُڑا دیتا ہے۔

## ترکیب استعمال

دہیں پڑے ہوئے دورے کو منٹوں میں بند کر کے ہوش میں لانا بھی ان کا کام ہے۔ بوقتِ ضرورت سونگھا دیں، شافی کریم سے اُمید ہے کہ مریضِ سکتہ کو شفاء کامل ہو گی۔



# اینٹھن

## CONVULSIONS

اطباء اعتقال کہتے ہیں تشنج بذاتِ خود کوئی مرض نہیں بلکہ یہ دیگر امراض کے ضمن میں بطور ایک علامت غیر اختیاری عضلات میں ہمیشہ پہلی قسم کا یعنی ٹانگ سپیزم ہوا کرتا ہے، اس کے دو اہم اسباب ہیں (۱) اقلت کیلشیم (۲) کثرت قلویت، اس مرض میں دفعتاً قدرے بے ہوش ہو کر چہرہ، ہاتھ، پاؤں اینٹھنے لگتے ہیں، آنکھوں کے ڈھیلے اوپر کو گھوم جاتے ہیں، چہرہ اوّل سُرخ پھر نیلا ہو جاتا ہے سانس لینا مشکل ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

**حبّ تشنج**۔ جند بید ستر، میعہ سائلہ، فرفیون، حلثیت، دار چینی، جائفل، سعد کوفی، عقر قرحا، زنجبیل، سنبل الطیب، اسطوخودوس، بادر نجبویہ، سب ہم وزن دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام دو دو گولیاں ہمراہ آب تازہ کھلا دیں۔ بڑی مشکل سے دستیاب ہوا ہے جس سے بے شمار اینٹھن کے مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ یہ اعتقال کی قدرتی دوا ہے۔ بفضلہٖ تعالیٰ سو فیصدی کامیاب علاج ہے۔

# سُن بھری

ANAESTHESIS

اطبا خدر کہتے ہیں۔ اس مرض میں بیمار مقام کی حس ناقص یا باطل ہو جاتی ہے۔ حس لامسہ کے فتور سے یہ مرض ہو جاتا ہے، چنانچہ کبھی عضلاتی ریشوں میں گدگدی معلوم ہوتی ہے، کبھی گرمی یا سردی میں اس کا احساس کم ہو جاتا ہے اور کبھی حس ایسی زائل ہو جاتی ہے کہ مقام ماؤف کو اگر کاٹ بھی لیں بالکل درد معلوم نہیں ہوتا۔

## ترکیب تیاری

مغز ارنڈی، مغز کرنجوہ، ہینگ، سونٹھ، نک چھکنی مساوی الوزن کوٹ چھان کر بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔ یہ ایک مشہور و معروف معالج کے سربستہ کا انکشاف ہے۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار ہمراہ نیم گرم پانی کے کھلادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے متواتر چالیس دن کے استعمال سے سُن بھری سے نجات ہو جائے گی اور دوبارہ یہ بیماری نہیں ہو گی۔



# جنون

INSANITY

عام لوگ دیوانگی اور پاگل پن کہتے ہیں۔ اس مرض میں انسان کی عقل میں فتور آجاتا ہے، حافظہ کمزور اور زائل ہو جاتا ہے، دماغ میں ضعف اور تکان محسوس ہوتی ہے۔ دن بے چینی اور اُداسی میں اور رات بے خوابی و بد حواسی میں کٹتی ہے، جن باتوں سے دل بہت خوش ہوتا تھا اب ان سے نفرت معلوم ہوتی ہے۔ دیوانے کی شکل عجیب و غریب قسم کی ہوتی ہے، اکثر آنکھیں سُرخ، زبان میلی اور بھوک زائل، روشنی اور آواز کی قوت برداشت کم ہوتی ہے۔

## ترکیب تیاری

چھوٹی چندن، گاؤلوچن، جدوار خطائی، عود صلیب سب ہم وزن باریک کوٹ کر لعاب صمغ عربی میں گولیاں چار رتی بنالیں، ناظرین اس کو حقیر نہ سمجھیں، بڑے بڑے نسخے اس کے سامنے ہیچ ہیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی کے دیں۔ علاوہ ازیں مرگی کو رفع کرنے کے لئے بھی یہ چوٹی کی دوا ہے۔ نیز ہسٹریا، ضعف اعصاب، مالیخولیا اور وحشت میں بھی سُود مند ہے۔ بارہا تجربہ میں آچکی ہے۔

# مالیخولیا

## MELANCHOLIA

عام لوگ وہم وسواس کہتے ہیں۔ مریض مقام معدہ پر بوجھ کی شکایت کرتا ہے
حیران وپریشان رہتا ہے، ہر ایک چیز سے ڈرتا ہے، کبھی مقتول ومسموم ہونے کا خوف
کھاتا ہے، یہ مرض جب مراق کے سبب ہو تو اسے مالیخولیا مراقی کہتے ہیں، جسے عام لوگ
سودا کہتے ہیں خصوصاً جگر کے فعل کی خرابی سے مریض خودی کے خیالات پیدا ہوجاتے
ہیں۔ ہر ایک بات میں مریض مبالغہ کرتا ہے۔ شدتِ مرض میں بیزار ہو کر مرنے کو
ترجیح دیتا ہے۔

## ترکیب تیاری

حبِ مراق، ہینگ نو ماشہ، جند بیدستر اور مشک ہر ایک آدھا ماشہ، کافور
ایک ماشہ شہد میں بقدر ماش گولیاں بنالیں، یہ مالیخولیائے مراقی کے لئے اکسیر ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ ایک ایک گولی پانی کے ساتھ صبح وشام دیں۔ بحمدہٖ تعالیٰ یہ نسخہ
سو فیصدی کامیاب ہے۔ ہر شخص خواہ حکیم ہو یا مریض اس کا فائدہ اٹھا سکتا
ہے۔ ہر مطب میں یہ لاثانی دوا ہونی چاہئیے۔



# کمیٔ خون

## ANAEMIA

اطبا رفقد الدم نزفی کہتے ہیں۔ مریض بہت جلد کمزور اور صدمہ جرحیہ کے اثرات
نمودار ہونے لگتے ہیں، چہرہ پھیکا پڑجاتا ہے۔ عضلاتِ جسم نرم اور ڈھیلے پڑجاتے ہیں۔
مریض پر نیم بے ہوشی کی حالت طاری ہوتی ہے۔ اگر صدمہ بہت زیادہ ہو تو ممکن
ہے ہلاکت واقع آجائے آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا جاتا ہے، مریض کو آواز
روشنی کی بھی قوت برداشت نہیں ہوتی اور گردن کی رگیں پھڑکتی رہتی ہیں۔

## ترکیب تیاری

ایک غیر طبیب بھی انہیں تیار کر کے کما حقہٗ فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ ہیرا کسیس ایک
تولہ، مصبر چھ ماشہ، اجوائن خراسانی چار ماشہ، ہینگ چھ ماشہ کوٹ چھان کر حسب
ضرورت شہد ملا کر نوے گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار بعد غذا ایک ایک گولی ہمراہ آب تازہ کھائیں، یہ گولیاں
جسم کو طاقت دیتی ہیں۔ کمیٔ خون کے ہزارہا مریض اس کی بدولت خون کی دولت
سے بفضلہٖ تعالیٰ مالا مال ہوتے ہیں۔

# سفید خون

## GREEN SICKNESS

اطباء الدم الابیض کہتے ہیں، اس مرض میں خون کے اندر سفید دانہائے خون بہت زیادہ اور سرخ دانہائے خون بہت کم ہو جاتے ہیں، تلّی بڑھ کر پندرہ بیس پونڈ وزنی ہو جاتی ہے، غدود لمفاویہ اور جگر بھی بڑھ جاتے ہیں، چہرہ کا رنگ زرد ہو جاتا ہے، خون پھیکا اور پتلا ہو جاتا ہے، مسوڑے متورّم ہو جاتے ہیں، ہاضمہ خراب رہتا ہے، پسینہ کثرت سے آتا ہے، غشی، اسہال الدم ہو کر کبھی کبھی موت واقع ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

برگِ حنا، صندل سرخ، صندل سفید، بکوڑا، مجیٹھ، ملیٹھی، ہرمچی، گیری، برگِ نیم ہر ایک دس دس گرام باریک پیس کر لعاب صمغ عربی میں دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

یہ گولیاں اعلیٰ درجہ کی مصفیٔ خون کے علاوہ امراضِ قلتِ خون، ضعفِ جگر، اختلاجِ قلب کو دور کر کے سرخ تازہ خون پیدا کرتی ہے۔ دو گولی صبح دو گولی شام ہمراہ آبِ تازہ دیں انشاء اللہ تعالیٰ شفاء کامل ہوگی۔



# خون تھوکنا

## HAEMOPTYSIS

اطبا نفث الدم کہتے ہیں، یہ مرض دموی مزاج کے اشخاص کو ہی ہوا کرتا ہے۔ کبھی کبھی عورتوں میں خونِ حیض بند ہو کر یہ شکایت ہو جاتی ہے، یعنی وہ خون تھوکنے لگتی ہے، سینہ میں تناوٹ اور گرانی محسوس ہوتی ہے، گلے میں خراش ہوتی ہے اور خشک کھانسی آتی ہے، دم لینے میں تکلیف ہوتی ہے اور کھانسی کے ساتھ کف دار خون ہوتا ہے، اگر پھیپھڑے کی کوئی رگ پھٹ جائے تو یکبارگی بہت سا خون خارج ہو کر غشی طاری ہو جاتی ہے یا ہلاکت واقع ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

اس نسخہ کے اجزاء کی قدیم اور جدید تحقیق کے مطابق نہایت اعلیٰ درجہ کی تصدیق ہو چکی ہے۔ حلتیت کافور، اصل السوس، مقشر، شب یمانی مساوی الوزن کوٹ کر دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ایک ایک گولی پانی سے کھلائیں اس کا تجربہ ہو چکا ہے کہ جو خون کسی دوا سے بند نہ ہوتا ہو وہ انشاء اللہ تعالیٰ اس سے فوراً بند ہو جائے گا، ہفتہ عشرہ میں مکمل شفا ہوگی۔

# خونی قے

## HAEMATEMESIS

اطباء قے الدم کہتے ہیں، اس مرض میں کبھی مقام معدہ پر جلن محسوس ہوتی ہے۔ کبھی خون شدت کی قے کے ساتھ آتا ہے اور کبھی اچھو کے ساتھ آتا ہے، کبھی رقیق اور غلیظ ہوتا ہے، کبھی کف دار اور غذا سے ملا ہوا ہوتا ہے اور کبھی خالص ہوتا ہے، کبھی مقدار میں تھوڑا اور کبھی بہت زیادہ جس سے مریض کے مرجانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ جامع النفع، کثیر الفوائد اور ہر مطب میں رہنے کے قابل اکسیری گولیاں ہیں نانخواہ ابیض، سرمہ سفید، کافور، ست پودینہ، ست اجوائن، رسوت مکی، مساوی الوزن کوٹ کر دو دو رتی کی گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح وشام دو دو گولیاں ہمراہ آب تازہ کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ خون فوراً بند ہوگا۔ قے الدم کے لئے نہایت ہی لاجواب اور عدیم النظیر تحفہ ہے چھ دن میں مکمل شفا ہوجائے گی۔



# ہچکی

## HICCUP

اطباء فواق کہتے ہیں، یہ تین وجوہات سے پیدا ہوتی ہیں (۱) غذائی، جو نقصِ غذا کا نتیجہ ہوتی ہے (۲) عصبی، جو اعصاب کی خرابی سے پیدا ہوتی ہے (۳) کلوی، جس کا باعث ورم گردہ یا سمیت بول ہوتا ہے۔ ہچکی آنا حقیقت میں ایک علامت ہے جو معدہ کے فتور وغیرہ سے پیدا ہوجاتی ہے لیکن یہ بیماری معدہ کی نہیں بلکہ حجاب حاجز میں تشنج ہوکر سکڑتا ہے تو ہچکی آتی ہے لیکن کبھی تکلیف دہ ہوا کرتی ہے خصوصاً شدید امراض کے آخر میں ہچکی آنا ایک خطرناک علامت ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ نسخہ تریاقِ فواق ہے، جو بارہا تجربہ کرنے کے لئے واقعی مفید اور مؤثر مانا گیا ہے اور کسی مطب کی کامیابی کے صحیح معنیٰ میں ثابت ہوسکتا ہے۔

## ترکیب استعمال

اصل السوس مقشر تین تولہ، نبات سفید دو تولہ ملاکر یکجان کرلیں۔ پانچ ماشہ کی مقدار میں ہر تین گھنٹہ بعد سرد پانی سے پھنکوائیں۔ فواق کی اکثر حالتوں میں تریاق ہے۔

# متلی وقے

## NAUSEA & VOMITING

اطباء تہوع اور غثیان کہتے ہیں، قے آنا بذاتِ خود کوئی مرض نہیں بلکہ یہ بعض امراض کی ایک علامت ہے۔ معدہ کی قے و دماغی قے میں تشخیص کرنا نہایت ضروری ہے، چنانچہ معدہ کی قے میں پہلے جی متلاتا ہے اور پھر قے آتی ہے اور قے آچکنے کے بعد طبیعت سُبک ہو جاتی ہے لیکن کسی قدر کمزوری محسوس ہوا کرتی ہے، مگر دماغی قے میں قے آنے سے پہلے جی متلاتاہے بلکہ اکثر خالی معدہ میں سوکھی اُبکائیاں آیا کرتی ہیں۔

## ترکیب تیاری

متلی و قے کے لئے مفید ترین دوا۔ برگ قنب خشک چھ ماشہ، کافور چھ ماشہ دونوں کو ملا کر باریک پیس کر دانۂ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

بوقتِ ضرورت ایک ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی قے جو کسی طرح بھی بند نہ ہوتی ہو، اس سے یقینی طور پر بند ہو جاتی ہے۔



# قبض

## CONSTIPATION

یہ وہ موذی عالم بیماری ہے جس کی ایذا سے بچانوے فیصد لوگ مصیبت میں مبتلا ہیں۔ اطباء کا یہ فرمان ہے کہ قبض تمام بیماریوں کی ماں ہے، اس کی وجہ سے انسان کو البتہ اگر قبض کشا ادویات کا استعمال کرایا جائے تو وہ بیماریاں جو دراصل قبض کی وجہ سے ہی پیدا ہوئی ہیں وہ خود دُور ہو جاتی ہیں، لہٰذا ذیل میں وہ نسخہ جات درج کئے جاتے ہیں جو اس کتاب کے لئے خاص ہیں، امید ہے کہ مرکبات سے بدرجہا بہتر ثابت ہوں گے۔

## ترکیب تیاری

حبوب قبض کشا لاجواب بوٹی ہے، ناظرین اس کو حقیر نہ سمجھیں، یہ ایک نادر روزگار نسخہ ہے۔ ایلوا چار تولہ، رب السوس ایک تولہ، تربد سفید چھ ماشہ مصطگی رومی دو ماشہ، گولیاں نخودی بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار غذا کے ایک گھنٹہ بعد دو گولیاں ہمراہ پانی کے کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بغیر کسی تکلیف اور گھبراہٹ کے بوقتِ صبح اجابت با فراغت ہوگی اور طبیعت تمام دن ہشاش بشاش رہے گی۔

# پرانا قبض

## HABITUAL CONSTIPATION

مزمن قبض ایک عام شکایت ہے۔ مریض کو اجابت اگرچہ روزانہ ہوتی ہے مگر با فراغت نہیں۔ مثلاً رفعِ حاجت کے وقت زیادہ دیر لگتی ہے۔ خشک سیاہی مائل اور متعفن براز مشکل سے خارج ہوتا ہے۔ آنتوں میں رکاوٹ سے پیٹ میں متعفن ریاح پیدا ہو کر نفخ ہو جاتا ہے، نیز معدہ امعاء، جگر اور لبلبہ اپنے افعال درستی سے انجام نہیں دیتے جس کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ طبیعت سست رہتی ہے دل و دماغ کے پچھلے حصہ میں حافظہ کمزور ہو جاتا ہے، جسم پیلا پڑ جاتا ہے، آخر کار مرض مراق ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

سقمونیا:۔ حُلابہ، صبر زرد، عصارہ ریوند، مصطگی ہر ایک ایک تولہ، زنجبیل، مرکی ہر ایک چھ ماشہ سب کو کوٹ کر پیس کر دو دو رتی کی گولیاں بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

یہ گولیاں دائمی قبض والوں کے لئے تریاق ہیں۔ شب میں سوتے وقت دو دو گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی کے دیں انشاء اللہ تعالیٰ انتڑیاں صاف ہو کر طاقتور ہو جائیں گی اور پرانا قبض دور ہو جائے گا۔



# بدہضمی

## DYSPEPSIA

معدہ کا اہم فعل یہ ہے کہ وہ غذا کو رقیق کر کے اثنا عشری کی راہ سے نیچے آنتوں کی طرف کر دے لیکن سوءِ ہضم کی صورت میں معدے کے اس فعل میں فتور آ جاتا ہے مگر اس کی ساخت میں کسی قسم کا فتور نہیں ہوتا، البتہ پرانی بدہضمی میں بھوک عموماً کم ہو جاتی ہے، منہ کا ذائقہ خراب ہو جاتا ہے، طبیعت کسل مند رہتی ہے، بدبودار ڈکاریں آتی ہیں، حلق میں اکثر خراش رہتی ہے، کھانا کھانے کے بعد پیٹ میں درد اور قراقر ہونے لگتا ہے، دست آتے ہیں، مریض کمزور ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

آملہ، منقع، پوست ترنج، بادیان، گل سرخ، دانہ ہیل، صندل سفید، زیرہ سفید، ست پودینہ، ہر ایک دو ماشہ، کشنیز مقشر، طباشیر، ہر ایک تین ماشہ، نمک لاہوری نو ماشہ، نمک سیاہ چھ ماشہ، انار دانہ ترش چار تولہ، زرشک، پوست سماق ہر ایک چار ماشہ کوٹ چھان کر چنے برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

صبح و شام دو دو گولیاں ہمراہ پانی کے کھلائیں۔ کچھ عرصہ متواتر استعمال سے دیرینہ شکایت رفع ہو جاتی ہے۔

# اپھارہ

## FLATULENCE

اطباء نفخ شکم کہتے ہیں۔ اکثر غذائے منہضم کے متعفن ہونے سے پیٹ میں ریح پیدا ہو کر گیس بنتا ہے اور عصبی مزاج کے اشخاص اس مرض میں زیادہ مبتلا ہوا کرتے ہیں۔ کھانا کھانے کے بعد پیٹ اپھر جاتا ہے اور جب تک ڈکار وغیرہ آکر ہوا خارج نہ ہو جائے مریض کی طبیعت ہلکی نہیں ہوتی۔ کبھی زیادتی نفخ سے اکثر پیٹ میں درد ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

نمک سلیمانی، نمک میناری، نمک سیاہ، نمک لاہوری، نمک طعام حلتیت، سہاگہ بریاں، ست پودینہ، نوشادر، گل سرخ، ہر ایک ایک تولہ، ست زنجبیل ایک ماشہ، گولیاں دو رتی بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار بعد غذا دو گولی پانی سے کھلائیں، پیٹ میں اپھارہ آرہا ہو اس کا اندازہ وہی کر سکتا ہے جو خدا نخواستہ کبھی اس مرض میں مبتلا رہ چکا ہو، انشاء اللہ تعالیٰ باضمہ ٹھیک ہو جائے گا۔



# پیچش

## DYSENTERY

بڑی آنتوں (قولون) اور رودۂ مستقیم میں ورم ہو جاتا ہے اور اکثر اُن کی اندرونی سطح پر زخم پڑ جاتے ہیں، بار بار پاخانے کی حاجت ہوتی ہے، رفع حاجت کے وقت زور لگانا پڑتا ہے، پیٹ میں درد اور مروڑ کے ساتھ پاخانہ کم مقدار میں آنوں یا خون آمیز خارج ہوتا ہے، کبھی گو تھنے سے کانچ نکل آتی ہے۔ عموماً بخار بھی ہوتا ہے، بھوک مر جاتی ہے، رات کو پسینہ آتا ہے، مریض روز بروز کمزور ہو کر ہذیان کی حالت میں انتقال کر جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

پیچش کا عجیب و غریب نسخہ جو خود سُدّے نکالتا ہے اور خود ہی دست و پیچش بند کرتا ہے۔ دو دو ماہ کے بیمار جن کو کثرت سے خون آتا تھا، بفضلہ تعالیٰ ایک ایک خوراک میں شفایاب ہو گئے۔

## ترکیب استعمال

اسپغول کی بھوسی ایک تولہ اور گلقند ایک تولہ، دونوں کو باہم مِلا کر ایک ہی وقت میں مریض کو تمام کھلا دیں اس سے انشاء اللہ تعالیٰ ایک بافراغت اجابت ہو کر پیچش ختم ہو جاتی ہے۔ بارہا کا مجرب نسخہ ہے۔

# اسہال

DIARRHOEA

**اسہال خونی:** پاخانہ سیاہ رنگ کا خون آمیز ہوتا ہے، کبھی خالص خونی دست آتے ہیں، مریض نہایت کمزور ہو جاتا ہے۔

**اسہال تراشی،** کھانا کھانے کے چند گھنٹے بعد پیٹ میں مروڑ ہو کر دستوں میں بھورے رنگ کا فضلہ خارج ہوتا ہے۔

**اسہال بلغمی:** جب بڑی انتڑیوں میں ورم ہو جاتا ہے تو بار بار چھوٹے بلغم آمیز دست جن میں خون کی دھاریاں اور سفید آؤں بھی ہوتی ہے۔

**اسہال صفراوی:** قے اور دست آنے لگتے ہیں جن میں صفرا (پت) وغیرہ خارج ہوتا ہے، مقعد میں سوزش ہوتی ہے، اس کے گرد سرخ حلقہ پڑ جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ نسخہ جو کہ فوری اثر اور قلیل الاجزیٰ کے لحاظ سے اپنی نظیر آپ ہے تجربہ کرنے پر مثل اکسیر ثابت ہوتا ہے مغز بیل، مصطگی رومی، کتھا سفید، رال سفید ہم وزن گولیاں نخودی بنالیں۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح شام ایک ایک گولی سرد پانی سے دیں، امید غالب ہے کہ بحکم خدا پہلی خوراک ہی میں افاقہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں عموماً آرام ہو جائے گا۔ بے خطا دوائی ہے۔



# سنگرہنی

PSILOSIS

پیٹ میں قراقر کے ساتھ بار بار پتلے دست آتے ہیں جو کبھی زردی مائل ہوتے ہیں
مزمن صورتوں میں زبان سکڑ جاتی ہے اور اس کا رنگ پیلا پڑ جاتا ہے اور اس پر سطحی زخم یا چھوٹے چھوٹے آبلے بھی پائے جاتے ہیں، منہ سے رال بہتی ہے، کھانا اور نگلنا دشوار ہو جاتا ہے۔ دن میں خصوصاً صبح کے وقت تین چار متعفن جھاگ دار سفید یا مٹیالے رنگ کے دست آجاتے ہیں اس لئے فوری ضعف لاحق ہوتا ہے جس کی تلافی مشکل سے ہو سکتی ہے، مریض کا رنگ پھیکا پڑ جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

نسخہ حب قابض:۔ افیون، کتیرا، کزمازج، تخم اسپت، اقاقیا، گل سرخ، کرسنہ، حب الآس، ہر ایک ہم وزن کوٹ چھان کر لعاب صمغ عربی کے ساتھ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

دو گولیاں ہمراہ پانی کے کھلائیں اس سے ایک گھنٹہ کے اندر دست بند ہو جاتے ہیں۔ یہ دستوں کو روکنے میں اکسیر الاثر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پھر کوئی شکایت باقی نہیں رہے گی۔

# خونی پیشاب

## HAEMATURIA

اطباء بول الدم کہتے ہیں۔ اس مرض میں پیشاب خون آمیز ہوتا ہے۔ جب گردے سے خون آتا ہے تو پیشاب میں ملا ہوا آتا ہے۔ جب مثانہ سے خون آتا ہے تو وہ پیشاب کے آخری قطرہ حصے کے ساتھ آتا ہے۔ جب غدہ قدامیہ سے خون آئے تو پیشاب کے اختتام پر آیا کرتا ہے، پیشاب کی نالی سے جب خون آئے تو پیشاب سے پہلے آیا کرتا ہے اور بلا پیشاب کے خارج ہوتا ہے یا قطرہ قطرہ ٹپکتا ہے۔

## ترکیب تیاری

چندن سفید، شب یمانی، زہر مہرہ، سرمہ سفید، بنسلوچن، کافور، ست پودینہ ست اجوائن، ست گلو، کیترا، گوند نیم، گوند گولر، سب ہم وزن کوٹ پیس کر گولیاں نخودی بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

ہر قسم کے خون بند کرنے کے لئے عجیب وغریب آسان کم خرچ باخاصہ صدبار کی آزمودہ گولیاں ہیں۔ صبح وشام ایک ایک گولی لسی سے پلائیں بفضلہٖ تعالیٰ تین دن میں خون بند ہو جائے گا۔



# وجع المفاصل

## CHRONIC RHEUMATISM

عام طور پر لوگ پرانا گٹھیا کہتے ہیں۔ یہ ایک جسمی بیماری ہے جس میں جوڑوں کے رباطات، جوڑوں کے اندر اور ان کے اطراف کے ریشہ دار ساخت دبیز اور سخت ہو کر حرکت مفاصل کو کم یا موقوف کر دیتی ہے۔ یہ مرض عموماً آہستہ آہستہ اور نامعلوم طور پر بڑھتا ہے۔ جوڑوں میں سختی اور درد کی شکایت ہوتی ہے، ماؤف جوڑ خفیف متورم ہو جاتے ہیں، کبھی ورم زیادہ ہو جاتا ہے، جوڑوں کے ارد گرد کے عضلات کمزور اور لاغر ہو جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

گل مدار، زنجبیل، فلفل سیاہ، برگ بانس، ہر ایک ایک تولہ، سب کو کوٹ چھان کر بقدر نخود گولیاں بنا لیں۔ یہ ایک ایسی حکیمی دوا ہے جس سے بفضلہٖ تعالےٰ مایوس العلاج مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ دو گولی صبح دو گولی شام ہمراہ آب تازہ کھلائیں انشاءاللہ تعالیٰ اس سے ایسے مریض جو خود پہلو بدلنے سے عاری ہوں وہ چند دنوں میں چلنے پھرنے لگیں گے اور مکمل شفا ہو جائے گی۔

# نقرس

## GOUT

اکثر دائیں پاؤں کے انگوٹھے کے جوڑ میں لیکن کبھی دونوں پاؤں کے جوڑوں میں اور کبھی ایڑی یا ٹخنہ کے جوڑ میں اس شدت کا درد ہونے لگتا ہے کہ مریض بے چین ہو کر جاگ پڑتا ہے، ماؤف جوڑ متورم اور سُرخ ہو جاتا ہے۔ درد کی وجہ سے اس میں مطلق حرکت نہیں ہوتی یعنی نہ ہلایا جاتا ہے نہ چھُوا جاتا ہے، بعض مریضوں میں ایک ہی جوڑ مبتلائے مرض رہتا ہے اور بعض بعض میں رفتہ رفتہ یکے بعد دیگرے جوڑ مبتلا ہو جاتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

**نقرس مزمن کا خاص نسخہ:** برگ سنا کی ایک تولہ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ، سورنجان شیریں دو تولہ اور ترید سفید ایک تولہ۔ جملہ ادویہ کو باریک کوٹ پیس کر بقدر نخود گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ایک گولی صبح ایک گولی شام نیم گرم پانی سے کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں آرام ہو جائے گا۔ اس سے روزانہ ایک دو پاخانے بافراغت آکر درد رفع ہو جائے گا۔ غرض کہ بھروسہ کی دوائی ہے۔





# عرق النساء

## SCIATICA

سرین کے نیچے ٹانگ کی پچھلی طرف یہ درد شروع ہو کر گھٹنے کی پچھلی طرف اور ٹانگ میں ٹخنے کے پیچھے تک محسوس ہوتا ہے۔ یہ درد کبھی یکایک مگر آہستہ آہستہ ہوتا ہوا باہر شروع ہو کر شدید ہو جاتا ہے اور اپنی نوعیت میں متمر، سوزشی یا کاٹنے والا ہوتا ہے یہ درد ہر اس چیز سے بڑھ جاتا ہے جو عصب پر جب کہ مریض چلتا پھرتا رہا ہو، درد کم ہو جاتا ہے۔ آرام کرنے کے بعد حرکت کرنے پر شدت میں اپنی انتہا کو پہنچ جاتا ہے۔ اگر مدت تک درد کی تکلیف رہے تو ٹانگ لاغر اور کمزور ہو جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ دوائے تلخ عرق النساء کو بیش قیمت اکسیر ہے۔ دو تین خوراکوں میں ہی بفضلہٖ تعالیٰ اپنے خداداد اثر کا قائل کر دیتی ہے۔ کڑا چھال کوٹ چھان کر گولیاں نخود بنالیں۔ غذا بیسنی روٹی ہمراہ گھی کے کھائیں۔

## ترکیب استعمال

دن میں تین بار دو دو گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی کے دیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ اس سے ایسے مریض جو خود پہلو بدلنے سے بھی عاری ہوں چند دن میں چلنے پھرنے لگیں گے۔ مگر پرہیز سختی سے کاربند رہنا لازمی ہے۔

# چوٹ لگنا

## BRUISE

اطبّاء رض کہتے ہیں، ضرب لگنے میں جلد عموماً زخمی نہیں ہوا کرتی چونکہ جلد لچکدار ہوتی ہے اس لئے اکثر اوقات یہ سخت چوٹ سے بھی نہیں پھٹا کرتی۔ پس یاد رہے کہ بغیر جلد پھٹنے کے بھی شدید ضرب لگ سکتی ہے، ضرب خوردہ مقام پر شروع میں خفیف درد ہوتا ہے۔ اگر جائے مضروب کی جلد کے نیچے خون جمع ہو جائے تو جلد کی رنگت پہلے خاکستری پھر نیلی اور آخری میں زرد ہو جاتی ہے۔ پھر مقام مضروب اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے ورنہ متورّم ہو کر وہاں پیپ پڑ جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

ضرب اس کو کہتے ہیں کہ کوئی شے عضو پر گر پڑے اور سقط وہ ہے کہ خود عضو کسی چیز پر گر پڑے اگر اس کے سبب سے ورم ہو یا تپ ہو تو اس کا علاج فصد سے کریں۔

## ترکیب استعمال

مومیائی ھندی ضرب کے واسطے بہت مفید ہے یہاں تک کہ چارپایہ کی چوٹ کو بھی نافع ہے۔ گیہوں جلا کر اس کے برابر گڑ ملا کر خوب پیس کر گھی میں ملائیں، ڈیڑھ تولہ تین روز کھانے سے چوٹ اور درد بالکل زائل ہو جاتا ہے۔



# پتّی اچھلنا

## URTICARIA

اطباء شری کہتے ہیں، اس مرض کا بڑا ابھاری سبب بد ہضمی ہوتا ہے کہ ان خاص اشیاء کے اثر سے جسم کے اندر ایک جوہر ہسٹا میں پیدا ہو جاتا ہے، یہ جوہر کئی دوسری علامات کے علاوہ پتی بھی اچھال دیتا ہے، اس مرض میں گول گول سُرخی مائل دھبے تمام جسم پر ظاہر ہو جاتے ہیں جن میں جلن اور شدّت کی خارش ہوتی ہے۔ اگر مرض شدید ہو تو چند ہفتے بعد رفع ہو جاتا ہے لیکن مزمن برسوں تکلیف دیتا ہے۔

## ترکیب تیاری

**حبوب مصفّی خون**: فلفل سیاہ اور حب نیم ہر ایک چھ ماشہ دونوں پیس کر موم سفید ایک تولہ میں ملا کر بڑے چنے کے برابر گولیاں بنالیں، یہ بے نظیر گولیاں پتی کے مزمن مرض کے لئے یکساں تریاق ثابت ہوں گی۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام دو دو گولیاں ہمراہ آب گرم کھلائیں مجھے ذات الٰہی سے کامل امید ہے کہ یہ دوا استعمال کرنا مریض کے لئے مفید ہے، انشاءاللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں آرام ہو جائے گا، بے حد زود اثر ثابت ہوئی ہے۔

# آگ سے جلنا

## BURNS

اطبا حرق النار کہتے ہیں، درجہ اوّل میں مریض ضعف سے نڈھال ہو جاتا ہے، احشاء میں اجتماع خون ہوتا ہے، بار بار لرزہ آتا ہے، بہت زیادہ جلنے سے مریض کو درد کی شکایت نہیں ہوتی بلکہ وہ بے ہوشی میں ہی راہیٔ ملکِ عدم ہو جاتا ہے۔ درجہ دوم میں مقام سوختہ کے گرد جلن ہوتی ہے اور اکثر بخار بھی ہو جاتا ہے۔ درجہ سوم میں پیپ پڑ جاتی ہے بالآخر یا تو صحت بحال ہو جاتی ہے یا پھیپھڑوں وغیرہ کے ورم سے ہلاک ہو جاتا ہے۔

## ترکیب تیاری

نارجیل کا کھوپرا خشک حسب دل خواہ لے کر کوئلوں کی دہکتی ہوئی آگ میں رکھیں، ذرا دیر کے بعد بریاں ہو جائے گا، پیس کر حسب ضرورت نارجیل کا تیل ملا کر مرہم سا بنا لیں۔

## ترکیب استعمال

آگ یا پانی گرم وغیرہ سے جلے ہوئے کے لئے عجیب مرہم ہے، مریض کے جلے ہوئے جسم پر تھوڑا تھوڑا کر کے لگائیں اس سے نہ تو درد ہوتا ہے نہ بُو پڑتی ہے نہ سوزش، آبلے خشک ہو کر اچھے ہو جاتے ہیں۔



# گھاؤ

## WOUND

اطبا جراحت کہتے ہیں، زخم پانچ قسم کے ہوتے ہیں۔ صاف کٹا ہوا۔ ٹچا ہوا۔ کچلا ہوا۔ چھدا ہوا۔ اور گولی کا۔ اگر کسی میں غلاظت یا سمیت جراثیم وغیرہ سرایت کر جائے تو وہ زہریلا زخم بن جاتا ہے۔ صحیح زخم کی سطح ہموار سرخی مائل ہوتی ہے اور اس پر چھوٹے چھوٹے یکساں انگور ہوتے ہیں، زخموں کے کناروں کی جلد بتدریج بڑھتی آتی ہے اور جب اس زخم میں پیپ پڑ جائے تو اس کو قرحہ کہتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

روغن سرسوں ایک چھٹانک، کاربولک ایسڈ ایک تولہ، ٹنکچر آیوڈین چھ ماشہ ایکری فلیوین ایک رتی، تینوں کو اچھی طرح حل کریں۔ یہ تمام قسم کے گندے اور کبھی نہ مندمل ہونے والے زخموں کے لئے اکسیر ہے۔

## ترکیب استعمال

پہلے زخم صاف کر لیں پھر روئی کی پھریری سے لگا دیا کریں اس سے بفضلہ تعالےٰ میں نے ایسے بہت سے مریضوں کے زخموں کا علاج کیا ہے جنہیں بڑے بڑے سرجن لاعلاج قرار دے چکے تھے اور جس زخم میں کیڑے پڑے ہوں ان کے لئے بھی شفا ہے۔

# گنج

FAVUS

اطباء سعفہ کہتے ہیں، جس جگہ یہ مرض ہونے والا ہوتا ہے وہاں قدرے سُرخی اور خفیف سوزش ہو کر بھوسی جھڑنے لگتی ہے پھر بالوں کی جڑوں میں زردی مائل چھوٹے چھوٹے چھلکے پیدا ہو کر ہفتہ عشرہ میں نشیب دار گول گول کھرنڈ بن جاتے ہیں۔ جن میں کھجلی ہوتی ہے اور بدبو آتی ہے، ان کھرنڈوں پر بھورے بھورے بال چمٹے ہوئے ہوتے ہیں جن کی چمک جاتی رہتی ہے اور وہ خود بخود گرنے لگتے ہیں۔ اگر یہ مرض سر میں ہو تو پھوڑے نکل آتے ہیں اگر علاج نہ کیا جائے تو یہ مرض برسوں تک قائم رہتا ہے۔

## ترکیب تیاری

سفید کتھا چار ماشہ، مردار سنگ ایک ماشہ، کبریت سُرخ ایک ماشہ، شب یمانی بریاں ایک ماشہ، مور تھوتھ بریاں دو دانگ، الائچی دو دانہ، چولہے کی خاک ایک تولہ اور کمیلہ ایک تولہ سب کوٹ چھان لیں۔

## ترکیب استعمال

اور ایک تولہ گائے کے گھی میں ملا کر چینی کے پیالے میں ڈال کر رکھیں۔ روزانہ بوقتِ صبح سر کے پھوڑوں پر لگائیں جسے گنج بھی کہتے ہیں انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں سوکھ جائیں گے۔



# داد

RING WORM

اطباء قوبا کہتے ہیں، یہ بھی ایک قسم کی چھوت دار بیماری ہے جس میں ایک خاص قسم کا نباتی کرم پایا جاتا ہے یہ مرض عموماً گردن، پشت، کمر اور سرین پر ہوا کرتا ہے جہاں یہ مرض ہونے والا ہوتا ہے وہاں چھوٹے چھوٹے نقطے پیدا ہو جاتے ہیں۔ جو تھوڑے عرصہ کے بعد ان کی شکل گول مثل چھلّوں کے ہو جاتی ہے، ان چھلّوں کے کنارے کسی قدر اٹھے ہوتے ہیں۔ جب یہ چھلّے گنجان ہوں تو آپس میں مل کر چٹیں پڑ جاتی ہیں۔ داد میں شدت کی خارش ہوتی ہے۔

## ترکیب تیاری

یہ نسخہ چونکہ فوری اثر اور قلیل الاجزاء کے لحاظ سے اپنی نظیر آپ ہے۔ تجربہ کرنے پر مثل اکسیر ثابت ہوگا۔ روغن کافور ایک تولہ اور روغن تارپین دو تولہ، دونوں کو باہم ملا کر محفوظ رکھیں۔

## ترکیب استعمال

دو تین بار روزانہ داد کی جگہ پر لگائیں اس سے انشاء اللہ تعالیٰ تو بادفع ہو جائے گا، ہر قسم کے داد کو دُور کرنے کے لئے سالہا سال سے معمولِ مطب ہے۔

# ایپرس

# PSORIASIS

اطبار چنبل کو سمکیہ صدفیہ تقشر الجلد کہتے ہیں۔ اس مرض میں پہلے جلد پر چھوٹے چھوٹے رنگ کے ابھار پیدا ہو جاتے ہیں جن کی سطح پر نہایت چھوٹے چھلکے تہ بہ تہ ہوتے ہیں جو بہ آسانی کھرچے جا سکتے ہیں۔ یہ ابھار یا داغ بتدریج بڑھتے جاتے ہیں۔ ان میں خارش ہوتی ہے، کبھی چھلکوں کے نیچے چھوٹی چھوٹی سخت پھنسیاں پیدا ہو جاتی ہیں اور کبھی داغ مل کر ایک جال سا بنا لیتے ہیں۔

## ترکیب تیاری

سنگرن رومی، کمیلہ اور کافور تینوں ہم وزن کھرل کر کے حسب ضرورت روغن سرسوں ملا کر مرہم سا بنا لیں بحمدہٖ تعالیٰ بارہا تجربہ کیا گیا ہے ہمیشہ کامیاب ثابت ہوا ہے۔

## ترکیب استعمال

بوقتِ حاجت عضو ماؤف پر طلا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں مرض غائب ہو جائے گا۔ چنبل وایپرس جیسی سخت بیماری کی دوا اس سے بڑھ کر نہیں ملے گی۔



# خارش

# SCABIES

اطبار حکہ کہتے ہیں، یہ مرض غریب والدین کے بچوں اور کمزور اشخاص کو زیادہ ہوا کرتا ہے خصوصاً جگر کے فعل کی خرابی سے یہ شکایت ہو جایا کرتی ہے نہایت چھوٹی چھوٹی پھنسیاں متفرق طور سے سارے بدن پر ظاہر ہو جایا کرتی ہیں جن میں شدت کی سوزش کھجلی ہوا کرتی ہے۔ یہ پھنسیاں اکثر چھل جاتی ہیں، مریض کھجاتے کھجاتے بے چین ہو جاتا ہے، جلد خشک اور کھردری ہو جاتی ہے۔ یہ مرض عموماً پنڈلیوں سے شروع ہوا کرتا ہے۔

## ترکیب تیاری

خارش خشک وتر کا واحد علاج: ہوالشافی۔ پوست ریٹھ کو کھرل میں ڈال کر باریک پیس لیں اور کپڑے میں چھان کر شہد کی مدد سے نخودی گولیاں بنا لیں۔ یہ اعلیٰ درجہ کی مصفّی خون دوا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح وشام ایک گولی پانی سے نگلوا دیں۔ یہ گولیاں بنام رکت سودھک وٹی مشہور ہیں، جو کہ خارش خشک وتر کے علاوہ آتشک، پت، داد، چنبل وغیرہ امراض کے لئے بھی مفید ہے۔

# چھاجن

ECZEMA

اطبا جمرۂ نار فارسی کہتے ہیں۔ چونکہ اس مرض میں ایسی سوزش ہوتی ہے جیسی آگ میں جلنے سے۔ اس مرض میں چھوٹی چھوٹی شفاف پھنسیاں بہت گنجان پیدا ہوا کرتی ہیں، جلد وہاں کی سرخ ہو جاتی ہے اور اس میں درد، جلن اور شدت کی خارش ہوتی ہے تیسرے چوتھے روز ان کی درمیانی رطوبت پیپ میں بدل جاتی ہے۔ یہ مرض سر اور چہرہ پر کثرت سے ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

برگ سرپھوکا خشک نو تولہ، سیاہ مرچ ایک تولہ کوٹ باریک کپڑ چھان کے دس دس ماشہ کی پڑیا بنالیں۔ یہ وہ حیرت انگیز نسخہ ہے جو چھاجن کو چند دنوں میں نیست و نابود کر دیتا ہے۔

## ترکیب استعمال

روزانہ صبح و شام ہمراہ آبِ تازہ کھلادیں، بڑی مشکل سے دستیاب ہوا ہے جس سے بے شمار چھاجن کے مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ یہ چھاجن کی قدرتی دوا ہے سو فیصدی کامیاب علاج ہے۔



# زکام

CHRONIC NASAL CATRRH

سلطنتِ بدن بنی آدم میں چونکہ دماغ کو وہی درجہ حاصل ہے جو وزیر کو ہوا کرتا ہے، اس لئے اس کا بھی مبتلائے مرض ہونا بہت خطرناک ہوتا ہے لہٰذا مرض دماغی کے علاج میں سستی اور کاہلی کو نزدیک بھی نہیں آنے دینا چاہئے ورنہ نتیجہ باعثِ خرابیٔ سلطنت ہوگا، اگر دماغ کا فضلہ ناک سے جاری ہو تو اسے زکام کہتے ہیں، اگر دماغ کا فضلہ حلق سے بہے تو وہ نزلہ ہے، اگر نزلہ یا زکام گرمی سے ہو تو رقیق ہوگا، اگر سردی سے ہو تو غلیظ ہوگا۔

## ترکیب تیاری

**جغرات کا جام :-** اکثر گرمی کے موسم میں زکام ہو جایا کرتا ہے اور اس کی وجہ گرمی ہوا کرتی ہے۔ وہ لوگ غلطی پر ہیں جو ہر زکام کا علاج گرم ادویہ سے کرتے ہیں۔ استادِ محترم کا آزمودہ ہے۔

## ترکیب استعمال

بارہا کا تجربہ شدہ ہے، تازہ دہی کم از کم ڈیڑھ پاؤ لے کر اس میں مصری ملا کر گرمی کے زکام کے مریض کو پلا دیں اس سے بحکم شافیٔ مطلق گرمی کا زکام بہ آسانی رفع دفع ہو جاتا ہے۔

# نزلہ

## CHRONIC RHINITIS

یہ مرض دو قسم کا ہوتا ہے ایک تو وہ جس میں ناک کی اندرونی جھلی متورم ہو کر دبیز ہو جاتی ہے، ناک بالعموم بند رہتی ہے اور اکثر بہتی رہتی ہے، مواد عموماً پانی کی طرح پتلا اور کبھی گاڑھا ہوتا ہے لیکن بدبودار نہیں ہوتا۔ اگر کان کی اندرونی نالی جو کہ حلق میں کھلتی ہے مبتلائے مرض ہو جائے تو مریض بہرہ ہو جاتا ہے، نرم تالو کے دبیز ہو جانے سے مریض سوتے ہوئے خراٹے مارتا ہے اور بجائے ناک کے منہ سے سانس لیتا ہے۔

### ترکیب تیاری

ست ملیٹھی پانچ تولہ، گوند ببول پانچ تولہ، کھانڈ ایک پاؤ، تھری آرکا رنگ سرخ چار رتی، سب کا سفوف ملا کر پانی میں آٹے کی طرح گوندھ کر مونگ کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں۔ جب خشک ہو جائیں تو اس پر دس پندرہ قطرے امرت دھارا، تین رتی سیکرین چھڑک دیں اور خوب ہلائیں اور چھوٹی شیشی میں بھر دیں۔

### ترکیب استعمال

کھانسی، نزلہ، زکام، متلی، قے، زیادتی پیاس اور دردِ شکم کیلئے صبح و شام دو دو گولیاں پانی سے نگل لیا کریں۔



# دردِ شکم

## CARDIALGIA

اطبا درجع الفواد کہتے ہیں، خواہ معدہ میں درد ہو یا انتڑیوں، عوام الناس اس کو پیٹ کا درد کہتے ہیں۔ پیٹ میں نفخ و قراقر اور جلن کی شکایت ہوتی ہے۔ ڈکاریں آتی ہیں، جی متلاتا ہے اور اکثر قے ہو جاتی ہے۔ بدہضمی، معدہ میں ترشی زیادہ ہونے، ثقیل غذا اور نہار منہ سرد پانی پینے سے پیٹ میں مروڑ کے ساتھ شدید درد ہوتا ہے۔ درد کی ٹیسیں بائیں جانب کو جاتی ہیں، مریض لوٹتا ہے۔

### ترکیب تیاری

خدا کی پناہ! یہ نہایت ہی بڑے قسم کا درد پیٹ ہے جس سے مریض مرغ نیم بسمل کی طرح تڑپتا ہے۔ یہ مرض دورہ کے آیا کرتا ہے اور محض چند منٹ میں ہی مریض کو نیم مردہ بنا دیتا ہے۔ اس سے شفا پانے کے لئے یہ نسخہ اکسیر ہے۔

### ترکیب استعمال

حب کاسر الریاح:- سہاگہ، زنجبیل، نمک سیاہ اور ہینگ ہم وزن کوٹ چھان کر پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں ایک گولی دن میں تین بار بعد غذا ہمراہ پانی دیں، درد شکم اور اخراج ریاح میں مجرب ہے۔

# دردِ کمر

LUMBAGO

اطباء وجع القطن کہتے ہیں۔ تکان، کمزوری، کثرتِ محنت لیکن زیادہ تر درد گٹھیا کے سبب ہوا کرتا ہے جبکہ اس مرض کا مادہ عضلات میں اثر کر جاتا ہے، کبھی نقرس کے سبب بھی اس کی شکایت ہو جاتی ہے، اس قسم کا درد اکثر دفعتہً ہو جایا کرتا ہے چنانچہ کمر میں درد ہوتا ہے جس میں حرکت کرنے اور اکثر رات کے وقت زیادہ ہوتا ہے، مریض کسی قدر کمزور ہو جاتا ہے اس لئے اسے سردی سے محفوظ رکھیں۔

## ترکیب تیاری

**حبوب دردِ کمر:۔** موصلی سفید، پیپل، اجوائن دیسی، پیپل مول ہر ایک چار ماشہ، ستاور، بدھارا، زنجبیل، اسگند ناگوری، ہر ایک سوا تولہ، بقدر عناب گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

ہر رات سوتے وقت دو گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی کے کھلائیں اسی طرح چالیس دن کھلائیں بفضلہ تعالیٰ اس سے پرانے مریض صحت یاب ہو چکے ہیں بے خطا اور کامل اثر کرنے والی چیز ہے۔



# کدّو دانے

TAPEWORM

اطباء حب القرع کہتے ہیں۔ یہ طفیلی قسم کے کیڑے ہیں، ہر ایک کیڑا چھوٹے چھوٹے چوڑے ٹکڑوں سے مل کر بنتا ہے جو دیکھنے میں کدّو کے بیجوں کے مشابہ، کدّو دانے کے جسم کے تین حصے ہوتے ہیں (۱) سر (۲) گردن (۳) جسم۔ سر کے قریب کے ٹکڑے ناپختہ ہوتے ہیں، درمیانی ٹکڑوں میں جنسی گلٹیاں اور دُم کی طرف کے آخری ٹکڑوں میں انڈے ہوتے ہیں۔ اس کرم کا ایک ٹکڑا جو براز میں خارج ہوتا ہے وہ بذاتِ خود کامل ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

**نسخہ حب:۔** رسوت چاکسو، مقشر، حلتیت، ہر ایک دو ماشہ، فلفل سیاہ نصف ماشہ، برگ نیم پانچ عدد سب کو پیس کر بقدر جوار گولیاں بنالیں۔

## ترکیب استعمال

چھوٹے بچوں کو سات سال تک کی عمر کے لئے ایک گولی، بڑے بچوں کو سات سے پندرہ سال کی عمر تک کے لئے دو گولیاں اور اس سے اوپر جوان، بوڑھوں کو تین گولیاں ہفتہ عشرہ میں ہر شب ہمراہ دودھ کے کھلائیں۔

# کیچوے

## ROUNDWORM

اطباء حیات کہتے ہیں۔ مریض کچھ کھویا کھویا سا رہتا ہے، یا اسے سوءِ ہضم مثلاً
نفخ شکم، جلدی خراش، پتی اچھلنے کی شکایت ہوتی ہے، جھنجھناہٹ ہونے لگتی ہے
بعض اوقات کیچوے معدے میں پہنچ کر قے کے ذریعہ خارج ہو جاتے ہیں
یا رات کو سوتے میں مری سے گزر کر ناک یا منہ کی راہ سے خارج ہو جاتے ہیں۔
جب لاروے کا عمل دخل پھیپھڑوں میں ہوتا ہے تو مریض کھانسی بخار میں مبتلا ہوتا ہے
اور اسے اخراج بلغم کی شکایت ہوتی ہے، براز میں کیچوے پائے جاتے ہیں۔

### ترکیب تیاری

**نسخہ دیدانی:** افسنتین رومی، کمیلہ، باؤبڑنگ، پلاس پاپڑہ، برگ شفتالو
مساوی الوزن پیس کر لعاب صمغ عربی میں جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔

### ترکیب استعمال

صبح شام ایک یا دو گولی ہمراہ دودھ یا دہی کے کھلائیں۔ کدو دانے
حیات، چنوے وغیرہ تمام کرم ہمراہ دست خارج ہوں گے۔ ہفتہ عشرہ
میں انشاء اللہ تعالےٰ شفا کامل ہوگی۔



# درد سر

## HEADACHE

جسم کا راجہ سر ہے، اس پر درد کا حملہ ہوتا ہے، کبھی صرف آدھے سر پر کبھی متھا
[...]کرتا ہے تو کبھی کنپٹی، کبھی ناک کی خبر لیتا ہے تو کبھی آنکھوں میں درد پیدا کرتا ہے۔
[...]کا مطلب یہ ہے کہ جسم کے راجہ مقام سر میں درد کا نادر شاہی مچانا اس کی
چھوٹی سی شرارت ہے۔ دنیا میں شاید ہی کوئی ایسا ہو جس کی کھوپڑی کو اس نے
اپنی سواری نہ بنایا ہو۔ بڑے بڑے بہادروں اور امیروں کے پرزے
ڈھیلے کر دینا اس کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے، واہ رے دردِ سر۔

### ترکیب تیاری

**دردشقیقہ کا طبی:** ست پودینہ، ست اجوائن، کافور، ہر ایک
دو تولہ، سب ادویہ کو ملا کر دھوپ میں رکھیں۔ جب تیل بن جائے تو کسی
شیشی کے برتن میں رکھیں۔

### ترکیب استعمال

درد سر کے علاوہ بھڑ، بچھو وغیرہ کے مقام گزند پر پانچ چھ قطرے ڈال کر
مل دیں، اسی طرح ہیضہ، درد شکم وغیرہ امراض میں پانچ چھ قطرے پانی میں
ملا کر پلائیں۔ بفضلہ تعالیٰ اعصابی دردوں کو بھی مفید ہے۔

# آدھا سیسی

## MIGRAINE

اطباء درد شقیقہ کہتے ہیں۔ یہ ایک قسم کا نوبتی سر درد ہے جو عموماً نصف سر میں اچھے صحت والے اشخاص کو ہوتا ہے۔ درد میں آنکھوں کے سامنے چنگاریاں اڑتی نظر آتی ہیں، عموماً صبح جاگتے وقت متلی اور چکر کے ساتھ درد شروع ہوتا ہے، ایک طرف کی کنپٹی میں یا ابرو میں درد ٹھہر جاتا ہے اور تین گھنٹے سے لے کر عموماً چوبیس گھنٹے تک اور اگر بہت شدید ہو تو کبھی دو تین دن تک رہتا ہے، پھر چند روز بعد دورہ ہوتا ہے۔

## ترکیب تیاری

حب ھندی: ایلوہ زرد، چرائتہ، جائفل، زیرہ سفید، نمک چھکنی ہر ایک دو ماشہ، سب کو کوٹ چھان کر چودہ گولیاں بنالیں، جس مطب میں یہ گولیاں تیار ہوں گی وہ بھاری بھرکم بوتلوں سے افضل رہے گی۔

## ترکیب استعمال

روزانہ ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ پانی کے کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں شفاء ہوگی۔ یہ درد شقیقہ کی بے خطا گولیاں ہیں جو فائدہ کے لحاظ سے جامع النفع ہیں۔



# بے خودی

## CATAILEPS

اطباء آخذہ مُدارکہ کہتے ہیں، عضلات میں حرکت نہیں ہوتی۔ نوبت مرض میں مریض جس حالت میں ہو اسی میں پڑا رہتا ہے، نبض اور تنفس بہت ہی ضعیف ہوجاتے ہیں، مریض کی آنکھیں ایسی نیم وا ہوتی ہیں گویا وہ ٹکٹکی باندھے ہوتے ہے، قرینہ کی حس نہایت کم ہوجاتی ہے۔ یہ نوبت چند منٹ سے چند گھنٹے رہ کر مریض کو حیرت زدہ چھوڑ جاتی ہے۔

## ترکیب تیاری

مریض کے سر اور چہرہ پر آب سرد کے چھینٹے ماریں، عقرقرحا باریک پیس کر اس کی ذراسی نسوار دیں اور گل بابونہ ایک تولہ پانی میں جوش دے کر اور پیس کر پیشانی پر لیپ کر دیں۔

## ترکیب استعمال

شب کو اطریفل کشنیزی کھلائیں۔ غذا لطیف اور زود ہضم مثلاً چوزہ مرغ کا شوربا وغیرہ دیں۔ مرض سے افاقہ کی حالت میں مریض کو اچھے مقام پر تبدیلی آب و ہوا کرائیں۔

# بے خوابی

## INSOMNIA

اطباء سہر کہتے ہیں، اس مرض میں رات کو نیند نہیں آتی یا ذراسی غنودگی کے بعد نیند اچاٹ ہو جاتی ہے، یا پریشان خواب نظر آتے ہیں۔ بے خوابی اکثر مرض دیوانگی کی ایک علامت متذکرہ ہوتی ہے، اس مرض کے علاج میں نیند لانے والی دوائیں مثلاً افیون، بھنگ، کلورل یا شراب وغیرہ کا استعمال نہ کریں ورنہ صحت خراب ہو جانے کے علاوہ عادت بھی نہیں چھوٹتی۔

## ترکیب تیاری

یہ نسخہ بحمدہٖ تعالیٰ سو فیصدی کامیاب ہے، ہر شخص خواہ حکیم ہو یا ڈاکٹر انشاء اللہ تعالیٰ اس کا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ ہر گھر میں یہ ہونا چاہیئے۔

## ترکیب استعمال

خداوند کریم کے خداداد اثرات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ دوا پیش کی جاتی ہے۔ خس چار ماشہ رات کو تازہ پانی سے پھنکانا بے خوابی دور کرنے کے لئے عجیب و غریب علاج ہے۔



# پائیوریا

## PYORRHOEA

دانتوں کے اس مرض میں مسوڑھوں سے خون اور پیپ آنے لگتی ہے۔ دانت ہل جاتے ہیں اور منہ سے بدبو آتی ہے۔ پیپ کے اجزا غذا کے ساتھ معدہ میں جاکر ہاضمہ کو بگاڑ دیتے ہیں۔ علاج درج ذیل ہے۔

## ترکیب تیاری

پاؤڈر کا نسخہ:۔ پوٹاسی کلوراس ۱۵ گرین، سیپوڈورس ۲۰ گرین، آئل سینامون ۱۰ منم، ٹنکچر لیون ڈولا ۲۰ منم، کریٹا پریسیپریٹا ایڈ ایک اونس۔

## ترکیب استعمال

(۱) ہائیڈروجن پر آکسائڈ کی پھریری دانتوں پر لگائیں جب جھاگ بن جائیں تو پانی سے کُلّیاں کر لیں۔

(۲) سلفیورک ایسڈ ایروماٹک مساوی مقدار پانی ملا کر روئی کے ساتھ دانتوں پر لگائیں۔

(۳) کونین سلفاس کی پھریریاں لگائیں۔

(۴) جب مرض پرانا ہو جائے اور آرام نہ ہو تو ڈاکٹر کے مشورہ سے جراثیم کش دوائیں استعمال کریں۔

# امراض مخصوصۂ مرداں

ضعفِ باہ میں ترکیب مُرغ جو اکسیر کا حکم رکھتی ہے ایک بوڑھا مُرغ لے کر کھانچہ میں بند کر دیں اور تین تولہ ہڑتال طبقی کو باریک پیس کر اس کے پانی میں باجرہ بھگو دیں اسے مُرغ کو روزانہ کھلائیں اور اسکے علاوہ کوئی دوسری چیز کھانے کو نہ دیں۔ دن میں صرف ایک بار پانی پلائیں اور مرغ کو ڈبّے میں بند رکھیں تاکہ مُرغیوں کے قریب نہ جائے۔ اس اثنار اس مُرغ کے تمام پَر گر جائیں گے۔ پس اس وقت اس مُرغ کو ذبح کر کے تین سیر گھی میں مصالحہ ڈال کر بھونیں کہ گل جائے۔

بعدہٗ اس گوشت کو تھوڑا تھوڑا کر کے چند روز میں کھائیں یا شہد میں ملا کر رکھیں۔ اور مزاج کے موافق استعمال کریں۔ اور گھی نکال کر رکھیں۔ اس سے روٹی چپڑ کر کھائیں اور اسی کو طلاء کریں اور چالیس روز تک جماع سے پرہیز کریں۔

یہ ترکیب سرد مزاج والوں کے لئے موسم سرما میں کرنی چاہیئے۔



# طِلائے مجلوق

یہ عالیجناب حکیم مولوی محمد عبداللہ صاحب سند و تمغہ یافتہ آل انڈیا آیورویدک اینڈ یونانی طبّی کانفرنس دہلی کا معمولِ مطب نسخہ ہے، اجزار و ترکیب روغن گل، روغن دارچینی، روغن لونگ، روغن الائچی، روغن جائفل، موم سفید اور روغن بیضۂ مرغ ہر ایک پانچ تولہ، اصلی چربی شیر، بیر بہوٹی عمدہ ہر ایک دو تولہ، روغن گل کڑچھی میں ڈال کر بیر بہوٹی اس میں جلالیں، پھر چھان کر روغن اور چربی شیر اور موم خوب گرم کر کے ملائیں اور کسی ڈبیہ میں اچھی طرح محفوظ رکھیں۔

## ترکیب استعمال

ہر روز رات میں عضو پر حشفہ و سیون چھوڑ کر مالش کریں اور اوپر برگ ارنڈ یا پان باندھ دیا کریں انشار اللہ تعالیٰ چند دنوں میں پٹھے مضبوط ہو کر دورانِ خون تیز ہو جاتا ہے۔

اور مکمل انتشار پیدا ہو جاتا ہے کھٹی، بادی، لال مرچ و تیل وغیرہ کا پرہیز کریں۔ لاغری بھی دُور ہو جائے گی۔

یہ طلائے مجلوق بے ضرر بفضلہٖ تعالےٰ پہلے ہی دن اپنا بے نظیر اثر دکھاتا ہے۔

# طِلاءِ لذّت

عطر موتیا تین ماشہ، عطر نرگس تین ماشہ، عطر حنا مُشکی چھ ماشہ، افیون ڈھائی ماشہ، سہاگہ تین ماشہ، کافور دو ماشہ، مازو چھ ماشہ، سادہ ویسلین دس تولہ، خشک دوائیں سُرمہ کی طرح باریک پیس کر سب چیزوں کے ساتھ شامل کر کے رکھئے۔ تین تین ماشے چوڑے مُنہ کی شیشی میں بند کر کے اس پر خوبصورت لیبل لگایئے اور کارڈ بورڈ کے بکس میں رکھئے، پرچہ ترکیب استعمال چھپا ہوا ہر شیشی کے ساتھ ہو۔

ضرورت کے وقت چنے کے برابر عضوِ مخصوص پر مَلنے کی صورت میں بے اندازہ لذت اور کافی امساک ہو گا۔ تقریباً دس روپے میں چالیس شیشیاں تیار ہوتی ہیں۔

## طریقۂ فروختگی

روزانہ شام کو جوان شادی شدہ ضرورت مند حضرات سے مل کر انھیں دو دو رتّی دَوا دے کر اگلے دن پھر آنیکا وعدہ کر آیئے، اگلے دن جب آپ پہنچیں گے تو انشاء اللہ تعالیٰ اُن میں سے ہر ایک کہے گا کہ میں آپ کا انتظار کر رہا تھا ایک شیشی مجھے دیجئے۔ ہم نے آج تک ایسی کامیاب اور مؤثر دَوا نہیں دیکھی۔



# کایا کلپ

یہ نسخہ شمس الاطباء خاں صاحب ڈاکٹر غلام جیلانی سابق میڈیکل آفیسر برٹش سفارت خانۂ ایران و پرائیویٹ ڈاکٹر ہزمیجسٹی شاہ ایران کے والدِ محترم کو ایک عورت نے بتایا تھا، وہ کہتی تھی کہ کمسنی میں مجھے ایک سادھو ہمراہ لے آیا، جب میں بالغ ہوئی تو وہ بالکل بوڑھا ہو گیا تھا، اس دَوا کے استعمال سے وہ جوان ہو گیا اس کے بال بالکل سیاہ ہو گئے، میں کئی سال تک اُس کے ساتھ رہی جیسے میاں بیوی رہتے ہیں، ہمیشہ مجھے جوانوں جیسا حظ آتا رہا مرتے وقت تک اس کا یہی حال رہا۔ آخر وہ آغوشِ اجل میں آسودہ ہو گیا اور میں تنہا رہ گئی۔

ڈاکٹر غلام جیلانی صاحب نے بتایا کہ وہ شادی کے وعدے پر اور بھی نسخے بتانے پر آمادہ تھی مگر والد صاحب

راضی نہ ہوئے اور جو نسخہ اس نے بتایا وہ ہے سات عدد چمگادڑوں
کے گوشت کی یخنی کر کے آدھ سیر خوشبودار چاول ڈال کر پلاؤ پکائیں
اس پلاؤ کو سات ایسے اُن جوان مُرغوں کو کھلادیں جو مادہ کے پاس
نہ گئے ہوں، اگلے روز ان میں سے ایک کو ذبح کر کے اس کا قیمہ بنا کر
چھ مُرغوں کو کھلادیں، اس ترتیب سے روزانہ کھلاتے جائیں،
حتیٰ کہ ایک مُرغ رہ جائے اور اس کو ایک سیر گھی اور گرم مصالحہ میں
بھُون کر سات حصّے کر دیں۔ روزانہ ایک حصّہ ضعیف العُمر مریض کو
چپاتی سے کھلادیں، آٹھویں روز گرم پانی سے نہلائیں۔

تمام بدن کے بال گر جائیں گے، سیاہ بال نکلیں گے
قوت عود کر آئے گی اور وہ جوان ہو جائے گا۔ بشرطیکہ دورانِ عمل
میں کچھ نہ کھائے۔



# کُشتہ تانبا باوزن

## برنگ سفید

بفضلہٖ تعالےٰ جہاں کُشتہ جات مُردے کو زندہ کر دینے
کی طاقت رکھتے ہیں، وہاں ان کا تیار کرنا بھی سب کے بس کا روگ
نہیں، اس لئے شائقینِ فن ایسی نادر و نایاب تراکیب کی تلاش
میں سرگرداں رہا کرتے ہیں کہ جن سے تھوڑی محنت میں اعلیٰ پایہ
کے کُشتہ جات تیار ہو سکیں، لہٰذا ایسے انتخاب کی ضروریات کو
پورا کرنے کے لئے اس باب میں آسان اور عجیب التاثیر کُشتہ تانبا
برنگ سفید بابُوٹی

## اجزاء و ترکیب ساخت

سفید پھُول والی کنیر کی جڑ کو اچھی طرح سے کچل کر پانی نکال

لیں، اور بازار سے تانبے کے باریک تار خرید کر اور قینچی سے کتر کر چھوٹے
چھوٹے ٹکڑے کر لیں اور کسی برتن میں ڈال کر تیز آگ پر اس قدر
گرم کریں کہ تانبا سُرخ ہو جائے، اب اس پر کنیر کی جڑ کا پانی ٹپکاتے
رہیں، تھوڑی دیر میں تانبا شگفتہ ہو جائے گا اور اس کشتہ کا رنگ
بالکل سفید ہو گا کہ جس کی تلاش میں کیمیا گر اپنی زندگیاں برباد کر
دیتے ہیں، اس سے تانبا کُشتہ کرنے کا کوئی آسان طریقہ نہیں۔

کیمیا گر اس نسخہ کو اپنے عیبوں کی طرح چھپاتے ہیں، یہ عمل
کیمیائی میں اکسیر ہے، ایک رتی تانبا میں ملایا جاتا ہے اور ایک رتی
مکھن میں کھلانے سے نامرد بھی مردِ کامل ہو جائے گا انشاء اللہ تعالےٰ۔



# روغن گندھک باوزن

## برنگ سُرخ

معزز ناظرین! میں آپ کی خدمت میں آج گندھک کا
بہترین قسم کا تیل تیار کرنے کی ترکیب عرض کرتا ہوں جس میں
پہاڑ کی خوفناک غاروں میں جاکر بوٹی لانے کی زحمت اور
نہ خطرناک جنگلوں کی خاک چھاننے کی ضرورت، جب اور جہاں
دل چاہا اور جس قدر حاجت ہوئی بنا لیا۔

جتنا گندھک کا تیل بنانا درکار ہو، لے کر کھرل میں
باریک پیس لیں، اور شہد خالص آمیز کر کے گولا بنا لیں بعد ازاں
اس گولے پر رُوئی دُھنی ہوئی لپیٹ کر اس روئی کو سرسوں کے
تیل سے تر کر کے کانسی کی تھالی کو ذرا خمیدہ کر کے رکھ دیں
اور اس گولے پر لپٹی ہوئی رُوئی کو آگ لگا دیں۔ جب معلوم

ہو کہ آگ کا شعلہ ذرا کم ہو رہا ہے تو ذرا سا تیل اور نچوڑ دیا کریں
تھوڑی دیر میں گندھک تیل چھوڑنا شروع کر دے گی جس کی
رنگت سُرخ ہوگی چونکہ تھالی ذرا خمیدہ ہو گی، بنابریں تیل نکل
نکل کر پُشت والے حصّے میں جمع ہوتا رہے گا، جب سُرخ تیل
برآمد ہونا بند ہو کر سرسوں کے تیل کے ہم رنگ نکلنے لگے تو
عمل بند کر دیں کیونکہ یہ اس بات کی علامت ہے کہ گندھک
کا تیل نکل چکا ہے۔ جب تمام روغن نکل چکے تو اسے کسی پختہ
شیشی میں ڈال کر رکھیں جو ہنوس اور علم کیمیا کا ماہر ملاحظہ
کرے گا بس عاشق ہی ہو جائے گا، خرابیٔ خون کے مریضوں
کو اس کے ایک دو قطرے بتاشے پر ڈال کر پلانا مفید ہے۔



# سیاہ بالوں کا جڑ سے پیدا ہونا

ایک من کھیت کی مٹی ہو تو اس میں لوہے کا برادہ دو سیر، مازو چھلکا ہرڑ
چھلکا بہیڑہ، چھلکا آملہ، مائیں، بڑے انار کا چھلکا، نیل کے پتے یعنی وسمہ، مہندی کے
پتے ہر دو ایک ایک پاؤ علیحدہ علیحدہ کوٹ لیں سفید پھول کے بھنگرہ کے پودے
مع شاخوں کے دس سیر، بکری کی مینگنی پندرہ سیر ان تمام چیزوں کو آپس میں ملا کر کسی
سمینٹ کے حوض میں ڈال کر اس قدر پانی ملا دیں کہ تمام بھیگ میں نمی پیدا ہو جائے۔
اس حوض کو گھاس سے ڈھانپ دیں جیسا نمی خشک ہونے لگے
تھوڑا پانی ملا دیا کریں۔ جب تمام چیزیں گل سڑ کر مٹی میں مل کر کھاد بن جائیں
اور مٹی میں نوشادر جیسی نمی سے بُو آنے لگے تب اس کھاد کو بڑے بڑے لکڑی
کے گملوں میں بھر کر اس مٹی میں پیاز اور میتھی بو دیں اور تھوڑا پانی دیں کہ
مٹی کی طاقت زائل نہ ہو، جب میتھی اور پیاز قابلِ استعمال ہو جائیں تب
ایک چھٹانک پیاز اور ایک چھٹانک میتھی ہر روز دال بھاجی یا ترکاری
میں پکا کر روٹی سے کھایا کریں، تین ماہ مسلسل استعمال سے انشاء اللہ تعالیٰ
سفید بال جڑ سے کالے نکلیں گے اور تمام عمر کالے ہی رہیں گے۔

# ماہرینِ فن کے جگر پارے

## نسخہ جات مختلفہ

# سانپ کا ڈسنا

SNAKE BITE

بعض طبیب ایسے نادر و نایاب اکسیر نسخہ کی تلاش میں
سرگرداں ہیں کہ جس کے استعمال سے بحکمِ خدا شفاء کامل ہو لہٰذا
یہ نسخہ انھیں ناظرین کی خدمت میں خاص طور پر پیش کیا جا رہا
ہے حکیم اور مریض دونوں کے لئے آبِ حیات ہے۔

### کیفیت، اسباب، علامت

اطبا مار گزیدہ کہتے ہیں۔ کئی لاکھ موتیں سالانہ محض ہندوستان میں اس
موذی جانور کے ڈسنے سے ہو جاتی ہیں جنھیں بعض مذاہب کے لوگ
پوجا کرتے ہیں لیکن اسلام بجز باری تعالیٰ کے کسی کی قہربانی وایذا قبل الایذا



کا حکم نافذ کر کے حفظانِ صحت کا ناقابلِ تردید فرض انجام دیتا ہے، پھر بھی اگر
فرض کی کوتاہی یا ہمسایہ قوم کے ظلم آمیز رحم کی وجہ سے مبتلائے الم ہو جائے
تو ذیل کے نسخے کو کام میں لائیں۔

## اسراری ترکیب تیاری بہترین مجرب ہوالشافی

یہ نسخہ ایک مشہور سیاح کو ایک ایسے بیرے سے ملا تھا جو ہر قسم
کے زہر دار جانوروں مثلاً بچھو، بھڑ، سانپ اور باؤلا کتا
وغیرہ کے کاٹے کے لئے یہ روغن اکسیر ہے۔

## ترکیب استعمال فوائد سریع الاثر مقدارِ خوراک

روغن بھلانوہ دو تولہ، روغن دار چینی ایک تولہ اور روغن
جمال گوٹہ چھ ماشہ تینوں کو ملا کر شیشی میں رکھیں، مقام ڈنک پر
پھریری سے لگائیں انشاءاللہ تعالیٰ ڈنک زدہ
موت سے بچ جائے گا۔

# ماہرینِ فن کے جگر پارے

## نسخہ جات مختلفہ

# بچھو کا ڈنک مارنا

SCORPION BITE

بعض طبیب ایسے نادر و نایاب اکسیر نسخہ کی تلاش میں سرگرداں رہتے ہیں کہ جس کے استعمال سے بحکمِ خدا شفاء کامل ہو، لہٰذا یہ نسخہ انھیں ناظرین کی خدمت میں خاص طور پر پیش کیا جا رہا ہے۔ یہ نسخہ کیا ہے؟ حکیم اور مریض دونوں کے لئے آبِ حیات ہے۔

### کیفیت، اسباب، علامت

اطباء عقرب گزیدہ کہتے ہیں۔ عقل مند لوگوں کا فرمان ہے کہ سانپ کا کاٹا سوئے اور بچھو کا کاٹا روئے جو کہ فی الواقعہ حقیقت پر مبنی ہے کیونکہ بچھو کے زہر کی لہر



ماہرسے ماہر طبع ہستیوں کو لوٹ پوٹ کر دینے کی قوت اپنے اندر پنہاں رکھتی ہے مگر بقول "لکلِّ فرعون موسیٰ" جس قدر اس کا زہر موجع للبشر ہے شافی حقیقی نے ایسے ہی اس کے تریاق بھی بافراط ہیں، اگر اس کے باوجود بھی ہم انعاماتِ الٰہیہ سے فیض یاب نہ ہوں تو بدقسمتی ہے۔

## اسراری ترکیب تیاری بہترین مجرب ہُوَالشّافی

بچھو گو ایک حقیر سا جانور ہے مگر خدا کی پناہ! جس کو ڈس جائے، بس تو بہی توبہ تو کرا دیتا ہے، اور پھر اس پر طرّہ یہ کہ چوبیس گھنٹہ زہر اُترتا نہیں، مقام شکر ہے کہ خدا نے اس کا تریاق تقریباً ہر گھر میں موجود رکھا ہے۔

## ترکیب استعمال فوائد سریع الاثر مقدارِ خوراک

## نمک اور لہسن

دونوں کو ملا کر پیس لیں اور کاٹی ہوئی جگہ پر لیپ کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ ایک گھنٹہ میں زہر اُتر کر مریض کو آرام ہو جائے گا۔ کس قدر سہل نسخہ ہے۔

# ترکیب آزمودہ

حضرت میر مخدوم سید محمد حسینی بندہ نواز گیسو دراز بلند پرواز علیہ الرحمۃ اس ترکیب سے کھاتے ہیں مگر شرط یہ ہے کہ ایک برس کامل کھائے بلا ناغہ تو حضرت حق سُبحَانَہٗ وَتعَالیٰ کے عجائبات دیکھے گا۔

انشاء اللہ تعالیٰ پہلے مہینے میں سستی اور کاہلی اس کی وجہ سے جاتی ہے دوسرے مہینے میں اشتہا غالب ہوگی۔ تیسرے مہینے میں بدبو اور غلاظت اس کے بدن سے نکل جائے گی، چوتھے مہینے میں سفید بال کالے ہوں گے، پانچویں مہینے میں خدا کے فضل سے کالے بال سفید نہ ہوں گے، چھٹے مہینے میں خیال کذب نہ ہوگا، ساتویں مہینے میں شہوت غلبہ کرے، آٹھویں مہینے میں رستہ چلتے نہ تھکے، نویں مہینے میں جو کچھ زبان سے کہے مقبول ہو، دسویں مہینے میں حق تعالیٰ سے واصل ہوگا ارشاد مخدوم سلطان نصیر الدین محمود روشن چراغ دِلّی قدس سرّہٗ دو رکعت نماز پڑھ کر لڈو بنائے اور یہ دُعا پڑھ کر کھائے یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ بِلُطْفِکَ مِنْ اَسْرَارِ الْغَیْبِ ۝ بِسْمِ اللّٰہِ ھُوَالشَّافِی۔ ان کل چیز دل کو آدھ سیر آدھ وزن لے۔ وہ نسخہ یہ ہے بھنگرہ بیخ، آملہ، ہلیلہ، بلیلہ، کالی زیری، برگ سنبھالو، تازہ تخم سنبھا، مال کنگنی، دار چینی، چرونجی، مغز بھلانوہ، اجوائن خراسانی۔ ان سب کو ہم وزن قند سیاہ کہنہ میں پیس کر تین سو سنکھ ساٹھ چھوٹے چھوٹے لڈو برابر وزن کے بنالیں۔



اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَاھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝

## اسماء گرامی بزرگانِ دین سلسلۂ عالیہ مداریہ رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

## قدامت نامہ المداری اولادان رسول ربّ العباد

سیدۃ النساء خاتون جنت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سیدنا امیر المومنین علی ابن ابو طالب رضی اللہ عنہ، سید المصطفےٰ امام حسن رضی اللہ عنہ سیّد اصغر علی شاہ مدنی۔ سیّد اکبر شاہ مدنی، سیّد ابراہیم شاہ مدنی۔ سیّد حمزہ شاہ مدنی۔ قطب عالم مخدوم شاہ۔ سیّد عباس مدنی۔ سیّد اشرف شاہ مدنی۔ سیّد شاہ شرف الدین مدنی۔ سیّد حیدر علی شاہ مدنی۔ سیّد شمشیر علی شاہ مدنی۔ سیّد افضل شاہ مدنی۔ سیّد حسن شاہ مدنی۔ سیّد قیصر شاہ مدنی۔ سیّد فقیر احمد شاہ مدنی۔ مخدوم شاہ سیّد قطب الٰہی مدنی۔ سیّد نبی شاہ مدنی۔ سیّد عثمان شاہ مدنی۔ سیّد رزاق شاہ مدنی

سید حسن شاہ مدنی۔ سید سلیم شاہ مدنی۔ مخدوم شاہ سید سعید مدنی۔ مخدوم شاہ سید رحیم مدنی۔ سید اسحاق شاہ مدنی۔ سید کرامت علی شاہ مدنی۔ سید کریم شاہ مدنی۔ سید لطیف شاہ مدنی۔ سید یونس شاہ مدنی۔ مخدوم شاہ سید حسن مدنی۔ سید غنی شاہ مدنی۔ مخدوم شاہ سید شکور مدنی سید یوسف شاہ مدنی۔ سید ابراہیم شاہ مدنی۔ مخدوم شاہ سید عبداللہ مدنی۔ سید شاہ بدیع الدین مدنی۔ سید مومن عارف شاہ غلام رسول مدنی قادر شاہ ولی سید حسین شاہ مدنی۔ سید امام مالک دینار شاہ مدنی تر عالم چشتی سید ابراہیم قلندر شاہ مدنی۔ مخدوم زین الدین سید احمد شاہ مدنی۔ سید تمیم شاہ ولی انصاری مدنی۔ فیض عالم علی گنج بجنوری۔ سید منصور غیبی شاہ مدنی۔ سید معین الدین شاہ کلیم الدین مدنی۔ سید نصیر الدین شاہ اسحاق مدنی۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۝



# خاتمۃ الطبع

بے حد و بے انتہا شکر و امتنان اس حکیم مطلق کا جس نے اپنے حبیب ﷺ کو شفا دکر مبعوث فرمایا

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝

## قدامت نامہ

### حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

سید عبدالرحمٰن بغدادی — سید شبیر خستہ بغدادی
سید امیر الدین بغدادی — سید یودو شاہ بغدادی
سید دانش محمد بغدادی — سید محمد یوسف بغدادی
سید ابراھیم بغدادی — سید نجم الدین بغدادی
سید اسمٰعیل بغدادی — سید مصطفٰے بغدادی
سید نصیر الدین بغدادی

# نسب نامہ

حضرت محبوب سبحانی غوث الصمدانی ابو محمد مولانا شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ ابن سید ابو صالح جنگی دوست قدس سرہٗ ابن سید یحییٰ الزاہد قدس سرہٗ ابن سید شمس الدین محمد زکریا قدس سرہٗ ابن حضرت سید ابو بکر داؤد قدس سرہٗ ابن حضرت سید موسیٰ ثانی رحمۃ اللہ علیہ ابن حضرت سید عبداللہ صالح قدس سرہٗ ابن حضرت سید موسیٰ الجون قدس سرہٗ ابن سید عبداللہ محض قدس سرہٗ ابن حضرت سید حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہٗ ابن ابی محمد امام حسن رضی اللہ عنہٗ فرزند حضرت اسد اللہ غالب امام المشارق والمغارب امیر المومنین علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہٗ اور آپ کی والدہ ماجدہ کا نام امۃ الجبار کنیت ام الخیر فاطمہ ثانی لڑکی ابی عبداللہ صومعی کی وہ فرزند سید ابی جمال کے وہ فرزند سید محمد کے وہ فرزند سید ابی محمود طاہر کے وہ فرزند سید عطاء اسد کے وہ فرزند سید ابی کمال کے وہ فرزند سید علاؤ الدین کے وہ فرزند سید امام جعفر صادق کے پس عبادت مسبوق الذکر سے ثابت ہے کہ حضرت عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ فاطمۃ الزہرا بنت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں یعنی سادات حسنی الحسینی ہیں۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ٥